مبشرہ، مسند ابن مسعود، مسند عمار، مسند عباس اور بعض صحابی نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مسانید ہیں۔ ان میں صرف علی کرم اللہ وجہہ کی مسند پانچ جلدوں پر مشتمل تھی[۱]

حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حدیث نبوی کی روایت میں جن احتیاطوں کو مدنظر رکھتے تھے۔ امام ذہبی نے "تذکرۃ الحفاظ" میں ان کا خصوصیت کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ فرماتے ہیں :-

۱۔ وكان اماما عالما متحريا في الاخذ بحيث انه يستحلف من يحدثه بالحديث

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ امام تھے عالم تھے۔ اخذ حدیث (یعنی روایت قبول کرنے میں) احتیاط برتتے تھے چنانچہ جو شخص بھی آپکے سامنے کوئی حدیث بیان کرتا تو پہلے اس سے قسم لیتے

البتہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شخصیت اس اصول سے مستثنیٰ تھی کہ آپ ان کی روایت بغیر حلف لئے بھی قبول فرما لیتے تھے۔

۲۔ عن علي قال حدثوا الناس بما يعرفون ودعوا ما ينكرون أتحبون ان يكذب الله ورسوله

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا، لوگوں کو وہ حدیثیں بیان کرو جو جانی پہچانی ہوں اور وہ نہ بیان کرو جن سے وہ بدکیں۔ کیا تم یہ چاہتے ہو کہ اللہ اور اس کے رسول کو جھٹلایا جائے۔

حضرت ممدوح کے اس قول کو نقل کرنے کے بعد امام ذہبی نے یہ ارشاد فرمایا ہے :-

فقد زجر الامام علي رضي الله عنه عن رواية المنكر وحث على التحديث بالمشهور وهذا اصل كبير في الكف

(اب دیکھئے) بلا شبہ امام علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے منکر (اوپری) روایات کے بیان کرنے سے سختی سے روک دیا اور مشہور روایت کے بیان کرنے کی ترغیب

---

[۱] ان ساری تفصیلات کے لئے "تذکرۃ الحفاظ" امام ذہبی میں ان کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

عن بث الاشياء الواهية والمنكرة من الاحاديث فی الفضائل والعقائد والرقائق ولا سبيل الى معرفة هذا من هذا الا معان فی معرفة الرجال۔

دلائل اور یہ فضائل ،عقائد و مواعظ کے بارے میں واہی اور منکر روایات کے بیان کرنے سے رک جانے کا بڑا کارگر اصول ہے اور منکر کی غیر منکر سے شناخت جب تک فن رجال میں گہری نظر نہ ہو نہیں ہو سکتی۔

۳۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ان چند صحابہ میں شامل ہیں جن کو عہد رسالت میں حدیث نبوی کی کتابت کا شرف حاصل ہوا تھا۔ چنانچہ حافظ ذہبی نے نقل کیا ہے:۔

عن علی قال ما كتبنا عن رسول الله صلى الله عليه وسلم الا القرآن وما فی هذه الصحيفة۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ علیہ وسلم سے سوائے قرآن کریم کے اور جو کچھ اس صحیفہ میں ہے (جو تمہارے سامنے ہے) اور کچھ نہیں لکھا۔

اس صحیفہ کا ذکر حدیث کی کتابوں میں موجود ہے۔ یہ حدیثیں چند فقہی احکام سے متعلق تھیں۔ حافظ ذہبی نے "تذکرۃ الحفاظ" میں یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مناقب بہت ہیں اور میں نے ایک مستقل کتاب آپ کے لئے فضائل اور مناقب پر لکھی ہے جو ایک پوری جلد میں ہے اور اس کا نام ہے "فتح المطالب فی مناقب علی ابن ابی طالب"۔

احادیث نبویہ کے مطالب و معانی کے سلسلہ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ ارشاد بھی آب زر سے لکھنے کے قابل ہے:

اذا حدثتم عن رسول الله

جب تمہارے سامنے آنحضرت

صلی اللہ علیہ وسلم حدیثاً
فظنوا بہ الذی ھو اھناہ
الذی ھو اھداہ، والذی ھو
اتقی (مسند احمد بن حنبل
ج ۱۔ ص ۱۳۰)

صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث بیان
کی جائے تو وہ معنی لو جو سب سے زیادہ
عمدہ، سب سے زیادہ قرین ہدایت
اور سب سے زیادہ تقوی کو
بتاتے ہوں۔

محدثین نے اختلافِ روایت کے تحت ترجیح کے بہت سے اصول بیان کئے ہیں، چنانچہ حافظ ابوبکر حازمی نے اپنی مشہور کتاب "الاعتبار فی الناسخ والمنسوخ من الآثار" میں پچاس کے قریب وجوہ ترجیحات ذکر کی ہیں۔ یہ کتاب مصر اور ہندوستان دونوں جگہ طبع ہو چکی ہے۔ اس میں پچاسواں ضابطہ یہ بتایا ہے کہ جب کسی ایسے مسئلے میں دو مختلف حدیثیں وارد ہوں کہ جن کا تعلق قضا سے ہو تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی روایت کردہ حدیث کو ترجیح دی جائے گی۔

اہل سنت میں مذہب حنفی کو حضرت علی مرتضی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے خصوصی نسبت ہے۔ یہ مذہب آپ کے انفاس قدسیہ کی خصوصی برکات کا حامل ہے۔ تاریخ سے ثابت ہے کہ امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کے جد امجد ایک بار اپنے صغیر السن صاحبزادہ جناب ثابت علیہ الرحمہ کو جو امام صاحب کے والد ماجد ہیں لے کر خدمت مرتضوی میں حاضر ہوئے تو حضرت مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُن کے اور اُن کی اولاد کے حق میں برکت کی خصوصی دعا فرمائی تھی۔ چنانچہ یہ اسی دعا کی برکت کا اثر ہے کہ فقہ حنفی کو چار دانگ عالم میں غلبہ نصیب ہوا اور آج بھی اسلامی دنیا کی غالب اکثریت اسی مذہب کی پیرو ہے۔ فقہ مرتضوی کا اصل ترجمان مذہب حنفی ہی ہے۔ دور کیوں جائیے۔ نماز کے مشہور مسائل

آہستہ سے آمین کہنا۔ رکوع میں جاتے ہوئے اور اس سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین نہ کرنا۔ زیرِ ناف ہاتھ باندھنا، گاؤں میں نمازِ جمعہ و عیدین کا نہ پڑھنا، تراویح کی بیس رکعت۔ ان تمام مسائل میں فقہ حنفی میں حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ ہی کے فتاویٰ پر عمل ہے۔

صحیح مسلم کے مقدمہ میں مغیرہ بن مقسم ضبی علیہ الرحمہ سے جو کوفہ کے مشہور فقہا و محدثین میں ہیں اور امام حنیفہؒ کے استاد بھی۔ مروی ہے کہ

لم یکن یصدق علی علیٍّ فی الحدیث الا من اصحاب عبد اللہ بن مسعود

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مرویات میں صرف وہی روایت درست سمجھی جاتی تھی جس کو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ کے تلامذہ ان سے نقل کرتے تھے۔

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ اسی مسندِ علمی کے صدر نشین ہیں جس کا سلسلہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اصحاب سے عہد بعہد آپ تک منتہی ہوا۔ اسی لئے مذہب حنفی میں حضرت مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جو علم منتقل ہوا وہ بالکل صحیح طریقہ پر منتقل ہوا، پھر مذہب حنفی میں جس کثرت سے اولیا ہوئے ہیں دوسرے مذاہب میں نہیں ہوئے۔ تمام اولیاء اللہ کے سلاسل حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی پر جا کر ختم ہوتے ہیں۔

امام حافظ شمس الدین ذہبی نے جو علم تاریخ اور اسماء الرجال کے ایک عنصر خیال کئے جاتے ہیں۔ اپنی مشہور بے نظیر کتاب "سیر اعلام النبلاء" میں تصریح کی ہے کہ

فافقہ اھل الکوفۃ علی

اہل کوفہ کے سب سے بڑے فقیہ علی اور

وابن مسعود، وافقہ
اصحابہما علقمہ، وافقہ
اصحابہ ابراھیم، وافقہ
اصحاب ابراھیم حماد
ابوحنیفہ، وافقہ اصحابہ
ابویوسف، وانتشر اصحاب
ابی یوسف فی الآفاق،
وافقہم محمد، وافقہ
اصحاب محمد ابوعبداللہ
الشافعی رحمہم اللہ تعالیٰ
(ج ۵ ص ۲۳۶)

اور ابن مسعود ہیں، اور ان دونوں کے اصحاب
میں سب سے بڑے فقیہ علقمہ ہیں اور علقمہ
کے اصحاب میں سب سے بڑے فقیہ ابراہیم
نخعی ہیں اور ابراہیم کے اصحاب سب سے
بڑے فقیہ حماد ہیں اور حماد کے اصحاب میں
سب سے بڑے فقیہ ابوحنیفہ ہیں اور
ابوحنیفہ کے اصحاب میں سب سے بڑے
فقیہ ابویوسف ہیں۔ پھر ابویوسف کے
اصحاب آفاق عالم میں پھیل گئے۔ اور ان
میں سب سے بڑے فقیہ محمد ہیں۔ اور
محمد کے اصحاب میں سب سے بڑے
ابوعبداللہ شافعی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ان سب
پر رحمتیں نازل ہوں۔

ہمارے محترم دوست سید جمیل احمد نقوی صاحب کی یہ بڑی سعادت
ہے کہ حق تعالیٰ نے اُن کو یہ توفیق بخشی کہ حضرت مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کی
جتنی روایت کردہ احادیث، حدیث کی مشہور و متداول کتاب "مشکوٰۃ المصابیح"
میں موجود ہیں ان سب کو انھوں نے ایک جگہ جمع کر دیا ہے۔ یہ کام علماء کے کرنے کا تھا
سید صاحب عالم نہیں مگر توفیق حق ہے جس کو ارزانی ہو جائے۔ سچ ہے ؎

دادِ اُو را قابلیت شرط نیست
بلکہ شرط قابلیت دادِ اوست

دُعا ہے کہ حق تعالیٰ ان کی اس خدمت کو قبول فرما کر اس پر اجر جزیل

عطا فرمائے۔ آمین۔

والحمد للہ اولاً و آخراً وصلی اللہ تعالیٰ
علی سیدنا محمد وعلی آلہ وصحبہ وسلم

محمد عبدالرشید نعمانی

۱۰ ذی الحجہ ۱۴۰۵ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خُطبۂ کتاب

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ
ونستغفرہ ونعوذ باللہ من
شرور انفسنا ومن سیئات
اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل
لہ ومن یُضلل فلا ھادی لہ
واشھد ان لا الٰہ الا اللہ د
شھادۃ تکون للنجاۃ وسیلۃ
ولرفع الدرجات کفیلۃً
واشھد ان محمدا عبدہ
ورسولہ الذی بعثہ وکرٰیٰ
الایمان قد عفت اثارھا
وخبت انوارھا ووھنت ارکانھا
وجھل مکانھا فشید صلوات
اللہ علیہ وسلامہ من معالمھا
ما عفا وشفٰی من العلیل فی تاشید
کلمۃ التوحید من کان علیٰ

ساری تعریفیں اللہ کے لئے ثابت ہیں
ہم اس کی حمد بیان کرتے اور اس سے مغفرت
چاہتے ہیں اپنی بداعمالیوں اور نفس کی
شرارتوں سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔
جسے اللہ ہدایت دے اس کا کوئی گمراہ
کرنے والا نہیں۔ اور جسے گمراہ کر دے
تو اس کا کوئی ہادی نہیں۔ اور میں گواہی
دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی ذات
عبادت کے لائق نہیں ایسی گواہی جو
نجات کا وسیلہ اور بلندی مرتبہ کی ضامن
ہو۔ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ
علیہ وسلم) اللہ کے بندے اور اسکے رسول ہیں
جنکو اللہ نے اس حال میں بھیجا کہ ایمان کی
راہوں کے نشانات مٹ چکے تھے اور اسکی
روشنی بجھ چکی تھی، اسکے ستون کمزور پڑ گئے
تھے۔ اسکے موقف سے لوگ ناواقف ہوگئے تھے

واوضح سبیل الهداية لمن
اراد ان يسلكها واظهر كنوز
السعادة لمن قصد ان يملكها
واسأل الله التوفيق والاعانة
والهداية والصيانة وتيسير ما
اقصده وان ينفعني في الحيوة
وبعد الممات وجميع
المسلمين والمسلمات حسبي
الله ونعم الوكيل ولا حول
ولا قوة الا بالله العزيز الحكيم

پس آپ نے (اللہ کی رحمت کاملہ اور
سلامتی آپ پر نازل ہو) ان مٹے ہوئے
نشانات کو بلند اور مضبوط کر دیا۔ اور کلمۂ
توحید کی تائید کر کے ان بیماروں کو شفا
دی جو ہلاکت کے غار کے دہانے پر
کھڑے تھے۔ اور ان کے لئے جو اس راہ
پر چلنا چاہیں راہ ہدایت کھول کر رکھدی
اور ان کے واسطے سعادت اور نیکبختی
کے خزانے ظاہر کر دیئے جو اس کے
مالک بننا چاہیں۔

اللہ تعالیٰ سے توفیق و اعانت چاہتا ہوں غلطی سے بچائے جائے اور ہدایت کی درخواست کرتا ہوں اپنے منزل مقصود پر پہنچے کی آسانیاں چاہتا ہوں اور اس کا خواستگار ہوں کہ اللہ تعالیٰ حالت حیات میں اور پس مرگ بھی مجھ کو اور تمام مومنین کو فائدہ پہنچائے اللہ ہی میرے واسطے کافی ہے اور وہی بہتر کارساز ہے گناہ سے بچنے اور عبادت کی طاقت اللہ ہی کی اعانت سے حاصل ہوتی ہے جو زبردست ہے حکمت والا ہے۔

# ایمان

## تقدیر پر ایمان رکھنا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اِلَّا وَقَدْ كُتِبَ مَقْعَدُهٗ مِنَ النَّارِ وَمَقْعَدُهٗ مِنَ الْجَنَّةِ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفَلَا نَتَّكِلُ عَلٰى كِتَابِنَا وَنَدَعُ الْعَمَلَ قَالَ اعْمَلُوْا فَكُلٌّ مُّيَسَّرٌ لِّمَا خُلِقَ لَهٗ اَمَّا مَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ السَّعَادَةِ فَسَيُيَسَّرُ لِعَمَلِ السَّعَادَةِ وَاَمَّا مَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الشَّقَاوَةِ فَسَيُيَسَّرُ لِعَمَلِ الشَّقَاوَةِ ثُمَّ قَرَأَ فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَاتَّقٰى وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى الْاٰيَة مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علیؓ سے روایت ہے۔ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تم میں سے کوئی شخص ایسا نہیں ہے جس کا ٹھکانا نہ لکھا گیا ہو۔ یعنی یا تو اس کا ٹھکانا آگ میں ہوگا۔ یا جنت میں۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ تو پھر ہم اپنے نوشتۂ تقدیر ہی پر بھروسہ نہ کرلیں اور اعمال کو چھوڑ دیں۔ آپ نے فرمایا عمل کرو۔ اس لئے کہ جو شخص نیک بخت ہے۔ اس کے لئے نیک بختی کے کام آسان کر دیئے جاتے ہیں اور جو بدبخت ہے۔ اس کے لئے بدبختی کے کام سہل کر دیئے جاتے ہیں۔ اس کے بعد آپ نے یہ آیت پڑھی فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰی الآیۃ یعنی جس شخص نے بخشش کی، پرہیزگاری اختیار کی اور عمل خیر کو اچھا سمجھا (بخاری، مسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتّٰى يُؤْمِنَ بِاَرْبَعٍ يَشْهَدُ

حضرت علیؓ سے روایت ہے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ بندہ اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک ان

اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ بَعَثَنِیْ بِالْحَقِّ وَیُؤْمِنُ بِالْمَوْتِ وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَیُؤْمِنُ بِالْقَدْرِ ۔ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَ اِبْنُ مَاجَۃَ

چاروں باتوں کا یقین نہ رکھے (۱) اس امر کی شہادت دینا کہ خدا کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور میں خدا کا رسول ہوں۔ مجھ کو خدا نے حق کے ساتھ بھیجا ہے (۲) موت کو حق جانے (۳) مرنے کے بعد جی اُٹھنے (دوبارہ زندہ ہونے) کو سچ ماننے (۴) اور تقدیر پر ایمان رکھے (ترمذی۔ ابن ماجہ)

عَنْ عَلِیٍّ قَالَ سَاَلَتْ خَدِیْجَۃُ رضی اللہ عنہا النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنْ وَلَدَیْنِ مَاتَا لَہَا فِی الْجَاہِلِیَّۃِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ہُمَا فِی النَّارِ قَالَ فَلَمَّا رَاٰی الْکَرَاہِیَۃَ فِیْ وَجْہِہَا قَالَ لَوْ رَاَیْتِ مَکَانَہُمَا لَاَبْغَضْتِہِمَا قَالَتْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فَوَلَدِیْ مِنْکَ قَالَ فِی الْجَنَّۃِ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْمُؤْمِنِیْنَ وَاَوْلَادَہُمْ فِی الْجَنَّۃِ وَاِنَّ الْمُشْرِکِیْنَ وَاَوْلَادَہُمْ فِی النَّارِ ثُمَّ قَرَاَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ

حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ جناب خدیجہ زوجۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے اُن دو بچوں کے متعلق پوچھا۔ جو ایّام جاہلیت میں (اسلام سے پہلے مر گئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ دونوں دوزخ میں ہیں۔ حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ جب آنحضرت نے دیکھا کہ یہ سُن کر جناب خدیجہؓ کے چہرہ کا رنگ تبدیل ہو گیا ہے۔ اور وہ رنجیدہ سی ہیں۔ تو آپ نے فرمایا اگر تم اُن کے ٹھکانے اور اُن کے حال دیکھو۔ تو تم کو اُن سے نفرت ہو جائے۔ یہ سُن کر جناب خدیجہؓ نے عرض کیا۔ یا رسول اللہؐ اور

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ الآيَة (رواه احمد) میری وہ اولاد جو آپ سے ہوئی ہے یعنی قاسم اور عبداللہ، آپ نے فرمایا وہ جنت میں ہیں۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا کہ مومنین اور اُن کی اولاد جنت میں ہیں اور مشرکین اور اُن کی اولاد دوزخ میں ہے۔ اس کے بعد رسول اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی کہ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ یعنی جو لوگ ایمان لائے اور ان کی اولاد نے ان کی اطاعت کی ہم ان کو انھیں کے ساتھ رکھیں گے۔ (احمد)

# العلم

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِعْمَ الرَّجُلُ الْفَقِيْهُ فِي الدِّيْنِ اِنِ احْتِيْجَ اِلَيْهِ نَفَعَ وَاِنِ اسْتُغْنِيَ عَنْهُ اَغْنٰى نَفْسَهٗ (رواه رزين. مشكوٰة. كتاب العلم) حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "دین کی سمجھ پانے والا ایسا شخص کیا خوب ہے کہ اگر اس کی ضرورت محسوس کی جائے تو نفع پہنچاتا ہے اور اگر اس سے بے پروائی برتی جائے تو خود بھی بے نیاز ہو جاتا ہے۔ (رزین۔ مشکوٰۃ۔ کتاب العلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوْشِكُ اَنْ يَّاْتِيَ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ لَا يَبْقٰى مِنَ الْاِسْلَامِ اِلَّا اسْمُهٗ حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ علیہ وسلم نے کہ قریب ہی لوگوں پر ایسا وقت آئے گا کہ اسلام میں سے صرف اس کا نام باقی رہ جائیگا۔ اور نہیں باقی رہیگا

وَلَا يَبْقٰى مِنَ الْقُرْاٰنِ اِلَّا رَسْمُهٗ مَسَاجِدُهُمْ عَامِرَةٌ وَّهِيَ خَرَابٌ مِّنَ الْهُدٰى عُلَمَاءُهُمْ شَرٌّ مَّنْ تَحْتَ اَدِيْمِ السَّمَاءِ مِنْ عِنْدِهِمْ تَخْرُجُ الْفِتْنَةُ وَفِيْهِمْ تَعُوْدُ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ

قرآن میں سے مگر اس کے نقوش ان کی مسجدیں بظاہر میں آباد ہوں گی۔ لیکن حقیقت میں خراب ہوں گی۔ ہدایت سے ان کے علماء آسمان کے نیچے کی مخلوق میں سب سے بدتر ہوں گے۔ انھیں سے دین میں فتنہ برپا ہوگا اور انھیں میں لوٹ آئیگا۔ (بیہقی شعب الایمان)

# طہارت وپاکیزگی

## موجبات وضو

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كُنْتُ رَجُلًا مَذَّاءً فَكُنْتُ اَسْتَحْيِيْ اَنْ اَسْأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِمَكَانِ ابْنَتِهٖ فَاَمَرْتُ الْمِقْدَادَ فَسَأَلَهٗ فَقَالَ يَغْسِلُ ذَكَرَهٗ وَيَتَوَضَّاُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علیؓ فرماتے کہ مجھ مذی زیادہ آتی تھی اور میں اس وجہ سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی میرے نکاح میں تھیں آپ سے اس کا حکم دریافت کرتے ہوئے شرماتا تھا۔ پس میں نے مقدادؓ سے دریافت کرنے کو کہا مقدادؓ نے آپ سے پوچھا۔ تو آپ نے فرمایا (مذی کے خارج ہونے پر صرف پیشاب گاہ کو دھو ڈالے اور وضو کرے۔ (بخاری ومسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ میں نے نبی

قَالَ سَاَلْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنَ الْمَذِیِّ فَقَالَ مِنَ الْمَذِیِّ الْوُضُوْءُ وَمِنَ الْمَنِیِّ الْغُسْلُ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ

کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا۔ آپ نے فرمایا مذی نکلنے سے وضو لازم آتا ہے۔ اور منی نکلنے سے غسل واجب ہوتا ہے۔ (ترمذی)

وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وِکَاءُ السَّہِ الْعَیْنَانِ فَمَنْ نَامَ فَلْیَتَوَضَّأْ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَ قَالَ الشَّیْخُ الْاِمَامُ مُحْیِ السُّنَّۃِ رَحِمَہُ اللّٰہُ ھٰذَا فِیْ غَیْرِ الْقَاعِدِ لِمَا صَحَّ عَنْ اَنَسٍ قَالَ کَانَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَنْتَظِرُوْنَ الْعِشَآءَ حَتّٰی تَخْفِقَ رُؤُسُھُمْ ثُمَّ یُصَلُّوْنَ وَلَا یَتَوَضَّؤُنَ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ اِلَّا اَنَّہٗ ذَکَرَ فِیْہِ یَنَامُوْنَ بَدَلَ یَنْتَظِرُوْنَ الْعِشَآءَ حَتّٰی تَخْفِقَ رُؤُسُھُمْ

حضرت علیؓ کا بیان ہے۔ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سرین کا بند آنکھیں ہیں۔ پس جو شخص کہ سو جائے اس کو چاہیئے کہ وضو کرے (ابوداؤد)

امام محی السنۃ کہتے ہیں کہ یہ حکم اس شخص کے لئے جو بیٹھا نہ ہو لیٹ کر سویا ہو۔ چنانچہ انس سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین عشاء کی نماز کا بیٹھے ہوئے انتظار کیا کرتے تھے یہاں تک نیند کے سبب اُن کے سر جھک جھک جاتے تھے۔ اسی حالت میں وہ اُٹھ کر نماز پڑھ لیتے تھے۔ اور وضو نہ کرتے تھے (ترمذی)

وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِفْتَاحُ الصَّلٰوةِ الطُّهُوْرُ وَتَحْرِيْمُهَا التَّكْبِيْرُ وَتَحْلِيْلُهَا التَّسْلِيْمُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالدَّارِمِيُّ وَرَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ عَنْهُ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نماز کی کنجی وضو ہے اور نماز کی تحریم تکبیر ہے (یعنی اللہ اکبر کہکر نماز شروع کر دینے سے تمام چیزیں حرام ہوجاتی ہیں) اور نماز کی تحلیل سلام کہنا ہے (یعنی نماز کو سلام کہہ کر ختم کر دینے سے تمام باتیں حلال ہوجاتی ہیں) داری ترمذی۔

وَعَنْ عَبْدِ خَيْرٍ قَالَ نَحْنُ جُلُوْسٌ نَنْظُرُ اِلٰى عَلِيٍّ حِيْنَ تَوَضَّاَ فَاَدْخَلَ يَدَهُ الْيُمْنٰى فَمَلَاَ فَمَهٗ فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ وَنَثَرَ بِيَدِهِ الْيُسْرٰى فَعَلَ هٰذَا ثَلٰثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ قَالَ مَنْ سَرَّهٗ اَنْ يَّنْظُرَ اِلٰى طُهُوْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَهٰذَا طُهُوْرُهٗ رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ

حضرت عبد خیرؓ کا بیان ہے کہ ہم بیٹھے ہوئے علیؓ کی طرف دیکھ رہے تھے۔ جبکہ وہ وضو کر رہے تھے۔ پس آپ نے سیدھے ہاتھ سے برتن میں سے پانی لیا اور منہ میں بھر کر کلی کی اور ناک میں پانی دیا اور الٹے ہاتھ سے ناک کو جھاڑا تین مرتبہ اسی طرح کیا۔ پھر کہا جس کو پسند ہے یہ بات کہ دیکھے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وضوء کو پس دیکھے کہ اس طرح تھا وضو آپ کا۔

(دارمی)

# بیت الخلاء کے آداب

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سِتْرُ مَا بَيْنَ اَعْيُنِ الْجِنِّ وَعَوْرَاتِ بَنِيْ اٰدَمَ اِذَا اَحَدُهُمُ الْخَلَاءَ اَنْ يَّقُوْلَ بِسْمِ اللّٰهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ وَاِسْنَادُهٗ لَيْسَ بِقَوِيٍّ.

حضرت علیؓ سے روایت ہے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس وقت تم میں سے کوئی پاخانہ میں داخل ہو۔ تو جنوں اور انسانوں کی شرمگاہوں کے درمیان کا پردہ یہ ہے کہ کہے بسم اللہ (ترمذی) ترمذی نے کہا یہ غریب ہے، اس کی اسناد قوی نہیں ہیں۔

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ مِنَ الْخَلَاءِ فَيُقْرِئُنَا الْقُرْاٰنَ وَيَاْكُلُ مَعَنَا اللَّحْمَ وَلَمْ يَكُنْ يَحْجُبُهٗ اَوْ يَحْجُزُهٗ عَنِ الْقُرْاٰنِ شَيْءٌ لَيْسَ الْجَنَابَةَ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِيُّ وَرَوَى ابْنُ مَاجَةَ نَحْوَهٗ

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پاخانہ سے باہر تشریف لاتے۔ پس پڑھاتے ہم کو قرآن اور کھاتے ہمارے ساتھ گوشت اور نہیں روکتی تھی ان کو ں سے کوئی چیز اور نہ قرآن پڑھنے کو، مگر ناپاکی یعنی صرف ناپاکی کی حالت میں آپ ایسا کوئی کام نہ کرتے تھے۔ (ابوداؤد و نسائی) اور ابن ماجہ نے اس طرح روایت کی۔

# غسل

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَرَكَ مَوْضِعَ شَعْرَةٍ مِنْ جَنَابَةٍ لَمْ يَغْسِلْهَا فُعِلَ بِهَا كَذَا وَكَذَا مِنَ النَّارِ قَالَ عَلِيٌّ فَمِنْ ثَمَّ عَادَيْتُ رَاسِيْ فَمِنْ ثَمَّ عَادَيْتُ رَاسِيْ فَمِنْ ثَمَّ عَادَيْتُ رَاسِيْ ثَلٰثًا رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَاَحْمَدُ وَالدَّارِمِيُّ اِلَّا اَنَّهُمَا لَمْ يُكَرِّرَا فَمِنْ ثَمَّ عَادَيْتُ رَاسِيْ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس شخص نے بال برابر بھی جگہ غسل جنابت میں چھوڑ دی اور اس کو نہ دھویا تو اس کی وجہ سے کیا جائے گا اس کو دوزخ میں عذاب ایسا اور ایسا۔ علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ سن کر اس وقت سے دشمنی کی میں نے اپنے سر کے ساتھ تین بار آپ نے یہ جملے ادا کئے (یعنی اس وعید کے بعد اپنے سر کے بال منڈا لئے)۔ ابوداؤد۔ دارمی۔ احمد۔ مگر دارمی نے علیؓ کے الفاظ کو مکرر نہیں بیان کیا ہے۔

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّيْ اغْتَسَلْتُ مِنَ الْجَنَابَةِ وَصَلَّيْتُ الْفَجْرَ فَرَاَيْتُ قَدْرَ مَوْضِعِ الظُّفْرِ لَمْ يُصِبْهُ الْمَاءُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ كُنْتَ مَسَحْتَ عَلَيْهِ بِيَدِكَ اَجْزَاَكَ (رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت علیؓ نے کہا کہ ایک شخص نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میں نے ناپاکی کو دور کرنے کے لئے غسل کیا اور پھر صبح کی نماز پڑھی اس کے بعد معلوم ہوا کہ ناخن برابر جگہ غسل میں خشک رہ گئی ہے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تو اس پر مسح کر لیتا تو کافی ہوتا۔ (ابن ماجہ)

## موزوں پر مسح

عَنْ شُرَيْحِ بْنِ هَانِئٍ قَالَ سَأَلْتُ عَلِيَّ بْنَ أَبِي طَالِبٍ عَنِ الْمَسْحِ عَلَى الْخُفَّيْنِ فَقَالَ جَعَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثَةَ أَيَّامٍ وَلَيَالِيَهُنَّ لِلْمُسَافِرِ وَيَوْمًا وَلَيْلَةً لِلْمُقِيْمِ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

شریح بن ہانی نے کہا میں نے علی بن ابی طالب سے موزوں پر مسح کا مسئلہ پوچھا۔ پس کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہ مقرر کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے موزوں پر مسح کی، مسافر کے لئے تین دن اور تین رات اور مقیم کے لئے ایک دن اور ایک رات۔ (مسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ أَنَّهُ قَالَ لَوْ كَانَ الدِّيْنُ بِالرَّأْيِ لَكَانَ أَسْفَلُ الْخُفِّ أَوْلٰى بِالْمَسْحِ مِنْ أَعْلَاهُ وَقَدْ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى ظَاهِرِ خُفَّيْهِ۔ (رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ وَلِلدَّارِمِيِّ مَعْنَاهُ)

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں اگر دین رائے پر ہوتا تو موزوں کے نیچے مسح کرنا بہتر ہوتا اوپر مسح کرنے سے اور بلاشبہ میں نے دیکھا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ آپ موزے کے اوپر مسح کرتے تھے۔ (ابوداؤد۔ دارمی)

# نماز

## جلدی نماز پڑھنا

عَنْ عَلِيٍّ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا عَلِيُّ ثَلٰثٌ لَا تُؤَخِّرْهَا الصَّلٰوةُ إِذَا أَتَتْ وَالْجَنَازَةُ إِذَا حَضَرَتْ وَالْأَيِّمُ إِذَا وَجَدْتَ لَهَا كُفُوًا۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

نے مجھ سے فرمایا۔ علی تین کاموں میں دیر نہیں کرنی چاہیے۔ ایک تو نماز ادا کرنے میں جب وقت ہو جائے دوسرے جنازہ میں جب وہ تیار ہو جائے اور تیسرے غیر منکوحہ عورت کے نکاح میں جب اس کا کفو (عورت کے مطابق مرد) پایا جائے۔ (ترمذی)

## نماز کے فضائل

وَعَنْ عَلِيٍّ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَوْمَ الْخَنْدَقِ حَبَسُوْنَا عَنْ صَلٰوةِ الْوُسْطٰى صَلٰوةِ الْعَصْرِ مَلَأَ اللّٰهُ بُيُوْتَهُمْ وَقُبُوْرَهُمْ نَارًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علیؓ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خندق کے دن فرمایا کہ انہوں نے ہم کو درمیانی نماز سے روک دیا ہے خداوند تعالیٰ ان کے گھروں اور ان کی قبروں کو آگ سے بھر دے گا۔ (بخاری و مسلم)

## رات کی نماز

أَخْبَرَهُ أَنَّ عَلِيَّ بْنَ أَبِي طَالِبٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

علیؓ بن ابی طالبؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَرَقَهٗ وَفَاطِمَةَ بِنْتَ
النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَيْلَةً فَقَالَ أَلَا
تُصَلِّيَانِ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ
أَنْفُسُنَا بِيَدِ اللّٰهِ فَإِذَا شَاءَ أَنْ
يَبْعَثَنَا بَعَثَنَا فَانْصَرَفَ حِيْنَ قُلْنَا
ذٰلِكَ وَلَمْ يَرْجِعْ إِلَيَّ شَيْئًا ثُمَّ
سَمِعْتُهٗ وَهُوَ مُوَلٍّ يَضْرِبُ فَخِذَهٗ
وَكَانَ الْإِنْسَانُ أَكْثَرَ شَيْءٍ
جَدَلًا (بخاری)

ایک شب ان کے پاس آئے اور فاطمہ
بنت النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے
تو فرمایا کہ تم دونوں نماز کیوں نہیں پڑھتے
ہو۔ میں نے کہا کہ یا رسول اللہ ہماری جانیں
خدا کے قبضہ میں ہیں، جب وہ ہمیں اٹھانا
چاہے گا تو ہم اٹھیں گے۔ جب ہم لوگوں
نے یہ کہا، تو آپ لوٹ گئے اور ہم لوگوں
کی طرف کچھ بھی متوجہ نہ ہوئے پھر میں
نے سنا کہ آپ پیٹھ پھیر رہے تھے، اپنے
ران پر ہاتھ مارا اور فرمایا۔ انسان تمام چیز سے زیادہ جھگڑالو ہے۔ (بخاری)

# ثنا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ إِلَى الصَّلٰوةِ
وَفِيْ رِوَايَةٍ كَانَ إِذَا افْتَتَحَ الصَّلٰوةَ
كَبَّرَ ثُمَّ قَالَ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ
فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ حَنِيْفًا وَّ
مَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ إِنَّ صَلَاتِيْ
وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ
الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ
وسلم جب نماز کو کھڑے ہوتے اور ایک
روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ جب آپ نماز
شروع فرماتے تو اللہ اکبر کہتے اور پھر یہ
پڑھتے۔ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ
وَالْأَرْضَ حَنِيْفًا وَّمَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ
إِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ
رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ

اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ
رَبِّیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَظَلَمْتُ نَفْسِیْ
وَاعْتَرَفْتُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ
جَمِیْعًا اِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ
وَاهْدِنِیْ لِاَحْسَنِ الْاَخْلَاقِ لَا یَهْدِیْ
لِاَحْسَنِهَا اِلَّا اَنْتَ وَاصْرِفْ عَنِّیْ
سَیِّئَهَا لَا یَصْرِفُ عَنِّیْ سَیِّئَهَا اِلَّا
اَنْتَ لَبَّیْكَ وَسَعْدَیْكَ وَالْخَیْرُ كُلُّهٗ
فِیْ یَدَیْكَ وَالشَّرُّ لَیْسَ اِلَیْكَ اَنَا
بِكَ وَاِلَیْكَ تَبَارَكْتَ وَتَعَالَیْتَ
اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَیْكَ وَاِذَا
رَكَعَ قَالَ اَللّٰهُمَّ لَكَ رَكَعْتُ وَبِكَ
اٰمَنْتُ وَلَكَ اَسْلَمْتُ خَشَعَ
لَكَ سَمْعِیْ وَبَصَرِیْ وَمُخِّیْ وَعَظْمِیْ
وَعَصَبِیْ فَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ قَالَ
اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْاَ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَهُمَا
وَمِلْاَ مَا شِئْتَ مِنْ شَیْءٍ بَعْدُ وَ
اِذَا سَجَدَ قَالَ اَللّٰهُمَّ لَكَ سَجَدْتُ

اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ اَللّٰهُمَّ
اَنْتَ الْمَلِكُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ رَبِّیْ وَاَنَا
عَبْدُكَ وَظَلَمْتُ نَفْسِیْ وَاعْتَرَفْتُ
بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ جَمِیْعًا اِنَّهٗ
لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَاهْدِنِیْ
لِاَحْسَنِ الْاَخْلَاقِ لَا یَهْدِیْ لِاَحْسَنِهَا
اِلَّا اَنْتَ وَاصْرِفْ عَنِّیْ سَیِّئَهَا لَا یَصْرِفُ
عَنِّیْ سَیِّئَهَا اِلَّا اَنْتَ لَبَّیْكَ وَسَعْدَیْكَ
وَالْخَیْرُ كُلُّهٗ فِیْ یَدَیْكَ وَالشَّرُّ لَیْسَ
اِلَیْكَ اَنَا بِكَ وَاِلَیْكَ تَبَارَكْتَ وَتَعَالَیْتَ
اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَیْكَ یعنی متوجہ
ہوا میں اس ذات کی طرف جس نے پیدا
کیا ہے آسمانوں اور زمین کو متوجہ ہونے
والا طرف کی اور بیزار ہونے والا باطل سے
اور نہیں ہوں ان لوگوں میں سے جو شرک
کرتے ہیں۔ میری نماز، میری عبادت میری
زندگی میری موت سب خدا کے لئے ہے جو
دونوں جہان کا پروردگار ہے کوئی اس کا
شریک نہیں اور اسی کا مجھ کو حکم دیا گیا ہے
اور میں مسلمانوں میں سے ہوں۔ اے اللہ تو

وَبِكَ اٰمَنْتُ وَلَكَ اَسْلَمْتُ سَجَدَ
وَجْهِيَ لِلَّذِيْ خَلَقَهٗ وَصَوَّرَهٗ
وَشَقَّ سَمْعَهٗ وَبَصَرَهٗ تَبَارَكَ
اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ ثُمَّ يَكُوْنُ
مِنْ اٰخِرِ مَا يَقُوْلُ بَيْنَ التَّشَهُّدِ
وَالتَّسْلِيْمِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ مَا قَدَّمْتُ
وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا
اَعْلَنْتُ وَمَا اَسْرَفْتُ وَمَا اَنْتَ
اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَ
اَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ
رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةٍ
لِلشَّافِعِيِّ وَالشَّرُّ لَيْسَ اِلَيْكَ وَ
الْمَهْدِيُّ مَنْ هَدَيْتَ اَنَا بِكَ
وَاِلَيْكَ لَا مَنْجَا مِنْكَ وَلَا مَلْجَاَ
اِلَّا اِلَيْكَ تَبَارَكْتَ۔ (مسلم)

بادشاہ ہے۔ نہیں ہے تیرے سوا کوئی
معبود۔ تو ہی میرا رب ہے اور میں تیرا
بندہ ہوں۔ میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا،
ہے اور میں اپنے گناہوں کا اقرار کرتا ہوں
تو میرے لئے گناہوں کو بخش دے سارے
گناہوں کو اس لئے کہ تیرے سوا گناہوں کو
بخشنے والا کوئی نہیں اور بہترین اخلاق
کی طرف میری رہنمائی کر کیونکہ اس جانب
تو ہی میری رہنمائی کر سکتا ہے اور بدترین اخلاق
سے مجھ کو بچا اور تو ہی مجھ کو بدترین اخلاق
سے بچا سکتا ہے۔ حاضر ہوں میں تیری خدمت
میں اور آمادہ تیرا حکم بجا لانے پر تمام نیکیاں
اور بھلائیاں تیرے ہی ہاتھ میں ہیں اور
برائی تیری جانب منسوب نہیں کی جاتی۔ میں تجھ
پر بھروسہ رکھتا ہوں اور تیری ہی قوت
سے قائم ہوں تو با برکت ہے اور بلند و برتر ہے۔ مغفرت چاہتا ہوں تجھ سے
اور توبہ کرتا ہوں تیری طرف۔ اور جب رکوع میں جاتے تو یہ پڑھتے اَللّٰهُمَّ
رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمِلْأَ مَا شِئْتَ
مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ۔ یعنی اے اللہ رب ہمارے تیرے لئے حمد ہے۔ آسمانوں اور
زمین کے مطابق اور جو کچھ ان کے درمیان ہے۔ اور کے برابر وہ جس چیز کے

برابر جو بعد کو تو پیدا کرے اور جب سجدہ کرتے تو یہ پڑھتے۔ اَللّٰهُمَّ لَكَ سَجَدْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَلَكَ اَسْلَمْتُ سَجَدَ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ خَلَقَهٗ وَصَوَّرَهٗ وَشَقَّ سَمْعَهٗ وَبَصَرَهٗ تَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ یعنی اے اللہ تیرے ہی لیے سجدہ کیا میں نے تجھ پر ایمان لایا میں اور تیری ہی خوشنودی کے لئے اسلام قبول کیا۔ میں نے سجدہ کیا میرے مُنہ نے اس ذات کو جس نے پیدا کیا اس کو صورت دی اور کھولا آنکھوں اور کانوں کو بہت با برکت ہے اللہ اور بہترین خالق ہے اور پھر التحیات اور سلام کے درمیان یہ کہتے۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ وَمَا اَسْرَفْتُ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ یعنی اے اللہ بخش دے میرے ان گناہوں کو جو پہلے کئے ہیں میں نے اور پیچھے کئے ہیں میں نے اور جو پوشیدہ کئے ہیں میں نے اور جو علانیہ ظاہر کئے ہیں میں نے اور بخش دے اس گناہ کو جو زیادتی کی میں نے اعمال وغیرہ میں اور اس گناہ کو جس کا علم مجھ سے زیادہ تجھ کو ہے۔ تو ہی آگے بڑھانے والا ہے۔ اپنے بندوں کو عزت میں اور تو ہی پیچھے ڈالنے والا ہے عزت و مرتبہ میں اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔

اور امام شافعیؒ کی روایت میں اس دعا میں جو تکبیر تحریمہ کے بعد آپ نے پڑھی وَالْخَيْرُ كُلُّهٗ فِيْ يَدَيْكَ کے بعد یہ الفاظ ہیں۔ وَالشَّرُّ لَيْسَ اِلَيْكَ وَالْمَهْدِيُّ مَنْ هَدَيْتَ اَنَا بِكَ وَاِلَيْكَ لَا مَنْجَا مِنْكَ وَلَا مَلْجَاءَ اِلَّا اِلَيْكَ تَبَارَكْتَ یعنی اور برائی تیری طرف منسوب نہیں ہے اور ہدایت یافتہ وہی شخص ہے جس کو تو نے ہدایت دی میں قائم ہوں تیری قوت کے ذریعہ اور تیری ہی طرف میں متوجہ ہوں نہیں ہے نجات اور بے پروائی تیری ذات سے اور تجھ سے

اور نہیں ہے پناہ مگر تیری طرف تو ہی بابرکت ہے۔ (مسلم)

## فضیلتِ دُرود شریف

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْبَخِيْلُ الَّذِيْ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ عَنِ الْحُسَيْنِ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ بخیل وہ شخص ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے (ترمذی احمد) ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن غریب ہے۔

## سجدہ کی فضیلت

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَلِيُّ اِنِّيْ اُحِبُّ لَكَ مَا اُحِبُّ لِنَفْسِيْ وَاَكْرَهُ لَكَ مَا اَكْرَهُ لِنَفْسِيْ لَا تُقْعِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ علیؓ میں پسند کرتا ہوں تیرے لئے وہ چیز کہ پسند کرتا ہوں اپنے لئے اور برا سمجھتا ہوں تیرے لئے اس چیز کو جس کو برا خیال کرتا ہوں اپنے لئے ہیں تو دو سجدوں کے درمیان اقعاء[1] نہ کر۔ (ترمذی)

---

[1] اقعاء کتے کی طرح بیٹھنے کو کہتے ہیں۔ یعنی دونوں سرینوں کو زمین پر رکھنا اور رانوں پنڈلیوں کو کھڑا کرنا۔۔ ہاتھوں کو زمین پر پھیلا دینا۔ اور بعض لوگ ایڑیوں پر بیٹھنے کو بھی اقعاء کہتے ہیں۔ مترجم

## دعا بعد از نماز

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اَعْوَادِ هٰذَا الْمِنْبَرِ يَقُوْلُ مَنْ قَرَءَ اٰيَةَ الْكُرْسِيِّ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ لَمْ يَمْنَعْهُ مِنْ دُخُوْلِ الْجَنَّةِ اِلَّا الْمَوْتُ وَمَنْ قَرَاَهَا حِيْنَ يَاْخُذُ مَضْجَعَهٗ اٰمَنَهُ اللّٰهُ عَلٰى دَارِهٖ وَدَارِ جَارِهٖ وَاَهْلِ دُوَيْرَاتٍ حَوْلَهٗ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ وَقَالَ اِسْنَادُهٗ ضَعِيْفٌ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو لکڑی کے اس منبر پر یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے تو اس کو موت کے سوا کوئی چیز جنت میں جانے سے نہیں روکتی اور جو شخص آیۃ الکرسی کو سوتے وقت پڑھے خداوند تعالیٰ اس کے اور اس کے پڑوسی کے اور جتنے مکانات اس کے مکان کے گرد ہوں سب کو امن میں رکھتا ہے۔ بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا اور اس کو ضعیف کہا ہے۔

## امامت (امام کی اقتدا)

عَنْ عَلِيٍّ وَمُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتٰى اَحَدُكُمُ الصَّلٰوةَ وَالْاِمَامُ عَلٰى حَالٍ فَلْيَصْنَعْ كَمَا يَصْنَعُ الْاِمَامُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ

حضرت علیؓ اور معاذؓ بن جبل کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب تم میں کوئی نماز کو آوے اور امام ایک حال پر ہو تو جو امام کرے وہی اس کو کرنا چاہیے۔ (ترمذی)

یہ حدیث غریب ہے۔

## سُنّت نمازیں

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي قَبْلَ الْعَصْرِ أَرْبَعَ رَكَعَاتٍ يَفْصِلُ بَيْنَهُنَّ بِالتَّسْلِيمِ عَلَى الْمَلٰئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَمَنْ تَبِعَهُمْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُؤْمِنِيْنَ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عصر سے پہلے چار رکعت نماز پڑھتے تھے جن کے درمیان ملائکہ مقربین اور مومنین و مسلمین میں سے جو لوگ آپ کے تابع ہیں ان پر آپ سلام بھیجتے تھے (یعنی التحیات پڑھتے تھے (ترمذی)

وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي قَبْلَ الْعَصْرِ رَكْعَتَيْنِ۔ (رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ)

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عصر سے پہلے دو رکعتیں پڑھیں۔ (ابوداؤد)

## وتر

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللهَ وِتْرٌ يُحِبُّ الْوِتْرَ فَأَوْتِرُوْا يَا أَهْلَ الْقُرْاٰنِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ تعالے وتر ہے۔ دوست رکھتا ہے وتر کو پس اے اہل قرآن وتر پڑھو۔ (ترمذی۔ ابوداؤد۔ نسائی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ فِيْ اٰخِرِ وِتْرِهٖ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَعُوْذُ بِرِضَاكَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم وتر کے آخر میں یہ دعا پڑھتے تھے: اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ

مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ
عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْكَ لَا
اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ
عَلٰى نَفْسِكَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَ
التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ

وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُبِكَ
مِنْكَ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا
اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ یعنی اے اللہ میں پناہ
مانگتا ہوں تیری رضا اور خوشنودی کے ذریعہ
تیرے غصے سے اور تیری عافیت کے ذریعہ
تیرے عذاب سے اور پناہ مانگتا ہوں تیری ذات خاص کے ذریعہ تیری صفت غضب
سے، تیری تعریف کا شمار نہیں تو ایسا ہی ہے جیسی کہ تو نے اپنی تعریف کی۔

(ابو داؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوْتِرُ بِثَلٰثٍ
يَقْرَاُ فِيْهِنَّ بِتِسْعِ سُوَرٍ مِّنَ
الْمُفَصَّلِ يَقْرَاُ فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ
بِثَلٰثِ سُوَرٍ اٰخِرُهُنَّ قُلْ هُوَ اللّٰهُ
اَحَدٌ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم تین رکعت وتر
پڑھتے تھے۔ جن میں نو سورتیں مفصل
کی پڑھتے تھے۔ یعنی ہر رکعت میں تین تین
سورتیں اور آخری سورۃ قل ہو اللہ
احد ہوتی تھی۔ (ترمذی)

## رمضان کی عبادت

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَتْ
لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَقُوْمُوْا
لَيْلَهَا وَصُوْمُوْا يَوْمَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب شعبان کی پندرہویں
رات آئے تو تم رات کو قیام کرو۔ یعنی
نوافل پڑھو اور دن کو روزہ رکھو اسلئے کہ

اپنی جانوں پر ظلم کرتے ہیں پھر یاد کرتے ہیں اللہ کو اور بخشش چاہتے ہیں اپنے گناہوں کی (ترمذی۔ ابن ماجہ) لیکن ابن ماجہ نے روایت نہیں بیان کی

# عِيَادَةُ الْمَرِيْضِ

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَعُوْدُ مُسْلِمًا غُدْوَةً إِلَّا صَلَّى عَلَيْهِ سَبْعُوْنَ أَلْفَ مَلَكٍ حَتّٰى يُمْسِيَ وَإِنْ عَادَهُ عَشِيَّةً إِلَّا صَلَّى عَلَيْهِ سَبْعُوْنَ أَلْفَ مَلَكٍ حَتّٰى يُصْبِحَ وَكَانَ لَهُ خَرِيْفٌ فِي الْجَنَّةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے کہ جب کوئی مسلمان اپنے مسلمان بھائی کی صبح کے وقت عیادت کرتا ہے تو ستر ہزار فرشتے اس کے لئے رحمت ومغفرت دعا کرتے ہیں شام تک اور جو عیادت کرتا ہے شام کے وقت اس کے لئے رحمت ومغفرت کی دعا کرتے ہیں ستر ہزار فرشتے صبح تک اور بہشت میں اس کے لئے باغ مقرر کر دیا جاتا ہے (ابوداؤد)

# مَيِّتْ اور جَنَازَہ

## میّت کو کفن دینا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَغَالُوْا فِي الْكَفَنِ فَإِنَّهُ يُسْلَبُ سَلْبًا سَرِيْعًا۔ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ زیادہ قیمتی کپڑا کفن میں نہ لگاؤ اس لیے کہ وہ جلد چھین لیا جاتا ہے۔ یعنی جلد خراب خستہ ہو جاتا ہے (ابوداؤد)

# جنازے کے ساتھ جانا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ رَأَيْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَامَ فَقُمْنَا وَقَعَدَ فَقَعَدْنَا يَعْنِيْ فِي الْجَنَازَةِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةِ مَالِكٍ وَأَبِيْ دَاوُدَ قَامَ فِي الْجَنَازَةِ ثُمَّ قَعَدَ بَعْدُ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ دیکھا ہے ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھڑے ہوئے ہیں پس ہم بھی کھڑے ہوگئے پھر آپ بیٹھے تو ہم بھی بیٹھ گئے (یعنی جنازہ کو دیکھ کر (مسلم) اور مالک اور ابوداؤد کی روایت یہ الفاظ ہیں، کہ کھڑے ہوئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جنازہ کو دیکھ کر اور پھر بیٹھ گئے۔

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَرَنَا بِالْقِيَامِ فِي الْجَنَازَةِ ثُمَّ جَلَسَ بَعْدَ ذٰلِكَ وَأَمَرَنَا بِالْجُلُوْسِ رَوَاهُ أَحْمَدُ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو حکم دیا کہ جنازہ کو دیکھ کر کھڑے ہو جایا کرو لیکن پھر آپ بیٹھے رہتے تھے (اور کھڑے نہ ہوتے تھے) اور ہمکو بھی بیٹھنے کا حکم دیا تھا (احمد)

# میت پر رونا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ السِّقْطَ لَيُرَاغِمُ رَبَّهٗ إِذَا أَدْخَلَ أَبَوَيْهِ النَّارَ فَيُقَالُ أَيُّهَا السِّقْطُ الْمُرَاغِمُ رَبَّهٗ أَدْخِلْ أَبَوَيْكَ الْجَنَّةَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ کچا بچہ جھگڑا کرے گا اپنے پروردگار سے جب کہ خدا اس کے ماں باپ کو دوزخ میں داخل کرنے کا ارادہ کرے گا۔ پس کہا جائے گا

فَيَجُرُّهُمَا بِسَرَرِهٖ حَتّٰى يُدْخِلَهُمَا الْجَنَّةَ (رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

اس سے اسے جھگڑا کرنے والے کچے بچے ے جا تو اپنے ماں باپ کو جنت میں لیس کھینچے گا وہ بچہ اپنے ماں اور باپ کو آنول نال سے اور لے جائے گا ان کو جنت میں۔ (ابن ماجہ)

# زَکٰوۃ وَصَدقہ

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ الْعَبَّاسَ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ تَعْجِيْلِ صَدَقَتِهٖ قَبْلَ اَنْ تَحِلَّ فَرَخَّصَ لَهٗ فِيْ ذٰلِكَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ عباسؓ نے رسول خدا سے جلد زکٰوۃ ادا کرنے کی بابت سوال کیا یعنی سال گذر سے پہلے زکٰوۃ ادا کر دینے کی بابت پوچھا آپ نے اسکی اجازت دیدی (ابوداؤد۔ ترمذی، ابن ماجہ)

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ فِي الْخَضْرَاوَاتِ صَدَقَةٌ وَّلَا فِي الْعَرَايَا صَدَقَةٌ وَّلَا فِيْ اَقَلَّ مِنْ خَمْسَةِ اَوْسُقٍ صَدَقَةٌ وَّلَا فِي الْعَوَامِلِ صَدَقَةٌ وَّلَا فِي الْجَبْهَةِ صَدَقَةٌ قَالَ الصَّقْرُ اَلْجَبْهَةُ اَلْخَيْلُ وَالْبِغَالُ وَالْعَبِيْدُ۔ (رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ)

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ترکاریوں میں زکٰوۃ واجب نہیں ہے اور نہ ان درختوں میں جو کسی کو مستعار دیدیئے جائیں اور زکٰوۃ پچیس من سے کم مقدار پر نہیں ہے اور نہ کام کے جانوروں میں زکٰوۃ ہے اور نہ جبہہ میں زکٰوۃ ہے۔ صقر راوی کا بیان ہے کہ جبہہ سے مراد گھوڑا، خچر اور غلام ہیں۔ (دآر قطنی)

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ عَفَوْتُ
عَنِ الْخَيْلِ وَالرَّقِيْقِ فَهَاتُوْا
صَدَقَةَ الرِّقَّةِ مِنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ
دِرْهَمٌ وَلَيْسَ فِيْ تِسْعِيْنَ وَمِائَةٍ
شَيْءٌ فَاِذَا بَلَغَتْ مِائَتَيْنِ فَفِيْهَا
خَمْسَةُ دَرَاهِمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِاَبِيْ دَاوٗدَ
عَنِ الْحَارِثِ الْاَعْوَرِ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ
زُهَيْرٌ اَحْسِبُهٗ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ هَاتُوْا رُبْعَ
الْعُشْرِ مِنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ دِرْهَمًا
دِرْهَمٌ وَلَيْسَ عَلَيْكُمْ شَيْءٌ حَتّٰى
تَتِمَّ مِائَتَيْ دِرْهَمٍ فَاِذَا كَانَتْ
مِائَتَيْ دِرْهَمٍ فَفِيْهَا خَمْسَةُ دَرَاهِمَ
فَمَا زَادَ فَعَلٰى حِسَابِ ذٰلِكَ وَفِيْ
الْغَنَمِ فِيْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ شَاةً شَاةٌ
اِلٰى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِنْ زَادَتْ
وَاحِدَةٌ فَشَاتَانِ اِلٰى مِائَتَيْنِ فَاِنْ
زَادَتْ فَثَلٰثُ شِيَاهٍ اِلٰى ثَلٰثِمِائَةٍ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ معاف کی میں نے
(ان) گھوڑوں اور غلاموں کی زکوٰۃ (جو
تجارت کے لئے نہ ہوں) اور ادا کرو تم
زکوٰۃ چاندی کی چالیس درہم پر ایک درہم
(اگر وہ دو سو درہم سے زیادہ ہوں) اور
ایک سو نوے درہموں میں زکوٰۃ نہیں ہے
اور جب پورے دو سو درہم ہو جائیں تو
ان میں پانچ درہم واجب ہیں (ترمذی .
ابو داؤد) اور ابو داؤد کی ایک روایت
میں جو زہیر سے منقول ہے یہ الفاظ ہیں کہ
کہا زہیر نے گمان کرتا ہوں میں حارث
اعور سے کہ کہا انھوں نے یہ کہ بیان کیا
حضرت علیؓ نے یہ کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نے کہ ادا کرو تم چالیسواں حصہ
ہر چالیس درہم میں سے اور اس وقت
تک تم پر کچھ واجب نہیں ہے جب تک
پورے دو سو درہم نہ ہو جائیں پس جب
پورے دو سو درہم ہو جائیں تو ان میں
پانچ درہم واجب ہیں اور جس قدر دو سو

فَإِذَا زَادَتْ عَلٰى ثَلٰثِ مِائَةٍ فَفِيْ كُلِّ مِائَةٍ شَاةٌ فَإِنْ لَّمْ تَكُنْ إِلَّا تِسْعٌ وَّثَلٰثُوْنَ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ فِيْهَا شَيْءٌ وَّفِي الْبَقَرِ فِيْ كُلِّ ثَلٰثِيْنَ تَبِيْعٌ وَّفِي الْأَرْبَعِيْنَ مُسِنَّةٌ وَّلَيْسَ عَلَى الْعَوَامِلِ شَيْءٌ۔

درہم سے زیادہ ہوں ان پر اسی حساب سے زکوٰۃ واجب ہے اور بکریوں میں ہر چالیس بکریوں پر ایک بکری واجب ہے ایک سو بیس تک اور جب اس تعداد پر ایک بھی زیادہ ہو جائے تو دو بکریاں واجب ہیں دو سو تک اور دو سو سے زیادہ ہو جائیں تو تین سو تک تین بکریاں واجب ہیں اور تین سے زیادہ ہو جائیں تو ہر سینکڑے پر ایک بکری واجب ہے اور اگر انتالیس بکریاں ہوں تو ان میں کچھ واجب نہیں، اور گایوں میں ہر تیس گایوں پر برس روز کا بچھڑا اور چالیس میں ایک گائے دو برس کی اور کام کے جانوروں میں زکوٰۃ واجب نہیں ہے۔

## صدقہ کی فضیلت

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَادِرُوْا بِالصَّدَقَةِ فَإِنَّ الْبَلَاءَ لَا يَتَخَطَّاهَا رَوَاهُ رَزِيْنٌ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جلدی کرو صدقہ اور خیرات دینے میں (یعنی مرنے سے پہلے پہلے صدقہ وخیرات کرو) کہ صدقہ سے بلا نہیں بڑھتی یعنی صدقہ بلا کو روکتا ہے۔ (رزین)

# فضائلِ قرآن

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَأَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَظْهَرَهٗ فَاَحَلَّ حَلَالَهٗ وَحَرَّمَ حَرَامَهٗ اَدْخَلَهُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ وَشَفَّعَهٗ فِيْ عَشَرَةٍ مِّنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ كُلُّهُمْ قَدْ وَجَبَتْ لَهُ النَّارُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ وَحَفْصُ بْنُ سُلَيْمَانَ الرَّاوِيْ لَيْسَ هُوَ بِالْقَوِيِّ يُضَعَّفُ فِي الْحَدِيْثِ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے قرآن پڑھا اور اس کو یاد کیا پھر اس کے حلال کو حلال اور حرام کو حرام سمجھا تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کرے گا اور اس کے گھر والوں میں سے ان دس شخصوں کے حق میں ان کی سفارش قبول کی جائیگی جو قطعی دوزخی ہوں گے۔

(احمد۔ ترمذی۔ ابن ماجہ۔ دارمی)

ترمذی نے کہا یہ حدیث غریب ہے۔ حفص بن سلیمان ضعیف راوی ہیں۔

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لِكُلِّ شَيْءٍ عَرُوْسٌ وَعَرُوْسُ الْقُرْاٰنِ الرَّحْمٰنُ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے کہ ہر چیز کی زینت ہے اور قرآن کی زینت سورۂ رحمٰن ہے (بیہقی)

وَعَنِ الْحَارِثِ الْاَعْوَرِ قَالَ مَرَرْتُ فِي الْمَسْجِدِ فَاِذَا النَّاسُ يَخُوْضُوْنَ فِي الْاَحَادِيْثِ فَدَخَلْتُ عَلٰى عَلِيٍّ فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ اَوَقَدْ فَعَلُوْهَا قُلْتُ نَعَمْ

حارث اعورؓ کہتے ہیں کہ میں (کوفہ کی ایک) مسجد میں گیا تو دیکھا لوگ بیکار باتوں میں مشغول تھے اس کے بعد میں حضرت علیؓ کے پاس گیا اور ان سے یہ واقعہ کہا حضرت علیؓ نے کہا کیا انھوں نے ایسا کیا یعنی ذکر الہٰی

قَالَ اَمَا اِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اَلَا
اِنَّھَا سَتَکُوْنُ فِتْنَۃٌ قُلْتُ
مَا الْمَخْرَجُ مِنْھَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ
قَالَ کِتَابُ اللّٰہِ فِیْہِ نَبَأُ مَا
قَبْلَکُمْ وَخَبَرُ مَا بَعْدَکُمْ
وَحُکْمُ مَا بَیْنَکُمْ ھُوَ الْفَصْلُ
لَیْسَ بِالْھَزْلِ مَنْ تَرَکَہٗ مِنْ
جَبَّارٍ قَصَمَہُ اللّٰہُ وَھُوَ حَبْلُ
اللّٰہِ وَمَنِ ابْتَغَی الْھُدٰی فِیْ
غَیْرِہٖ اَضَلَّہُ اللّٰہُ وَھُوَ حَبْلُ
الْمَتِیْنُ وَھُوَ ذِکْرُ الْحَکِیْمُ
وَھُوَ الصِّرَاطُ الْمُسْتَقِیْمُ
ھُوَ الَّذِیْ لَا تَزِیْغُ بِہِ الْاَھْوَاءُ
وَلَا تَلْتَبِسُ بِہِ الْاَلْسِنَۃُ
وَلَا یَشْبَعُ مِنْہُ الْعُلَمَاءُ وَلَا
یَخْلَقُ مِنْ کَثْرَۃِ الرَّدِّ
وَلَا یَنْقَضِیْ عَجَائِبُہٗ ھُوَ الَّذِیْ
لَمْ تَنْتَہِ الْجِنُّ اِذَا سَمِعَتْہُ
حَتّٰی قَالُوْا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا

اور تلاوت قرآن کو چھوڑ کر دنیا کی باتوں
میں مشغول رہے۔ میں نے عرض کیا ہاں علیؓ
نے کہا خبردار میں نے رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم یہ فرماتے سنا ہے کہ خبردار فتنہ واقع
ہوگا میں نے عرض کیا رسول اللہ اس سے
کیونکر نجات ہوگی آپ نے فرمایا کتاب اللہ
پر عمل کرنے سے جس میں تم سے پہلے لوگوں
کے واقعات ہیں اور تمہارے بعد کی خبریں
یعنی قیامت وغیرہ کا حال ہے اور تمہارے
درمیان حرام و حلال یا طاعت و گناہ وغیرہ
کا ہے اور حق و باطل کے اندر قول فیصل
ہے بیہودہ چیز نہیں۔ جس متکبر نے چھوڑا
قرآن کو ہلاک کرے گا اس کو اللہ اور جس نے
قرآن کے سوا کسی دوسری چیز میں ہدایت کو
طلب کیا گمراہ کرے گا اس کو اللہ اور
قرآن خدا کی مضبوط و سیدھی رسی ہے اور
قرآن باحکمت ذکر اور بیان ہے اور قرآن
ایسا سیدھا راستہ ہے جس میں کجی نہیں اور
اس کے اتباع سے خواہشات میں کجی واقع
نہیں ہوتی اور قرآن کی زبان سے دوسری

تَعَالٰی یَنْزِلُ فِیْھَا لِغُرُوْبِ الشَّمْسِ اِلَی السَّمَآءِ الدُّنْیَا فَیَقُوْلُ اَلَا مِنْ مُّسْتَغْفِرٍ فَاَغْفِرَلَهٗ اَلَا مُسْتَرْزِقٌ فَاَرْزُقَهٗ اَلَا مُبْتَلًی فَاُعَافِیَهٗ اَلَا کَذَا اَلَا کَذَا حَتّٰی یَطْلُعَ الْفَجْرُ۔ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ۔

اللہ تعالیٰ اس رات میں آفتاب غروب ہونے کے بعد ہی آسمان دنیا پر نازل ہوتا ہے اور کہتا ہے کوئی مغفرت چاہنے والا ہے۔ تاکہ میں اس کو بخش دوں۔ کوئی رزق مانگنے والا ہے میں اس کو رزق دوں، کوئی گرفتار بلا ہے اس کو عافیت دوں۔ اور ایسا ایسا فرماتا رہتا ہے یہاں تک صبح روشن ہو جاتی ہے۔ (ابن ماجہ)

# نمازِ نفل

عَنْ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْبَکْرٍ وَصَدَقَ اَبُوْبَکْرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ مَا مِنْ رَجُلٍ یُّذْنِبُ ذَنْبًا ثُمَّ یَقُوْمُ فَیَتَطَهَّرُ ثُمَّ یُصَلِّیْ ثُمَّ یَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ اِلَّا غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ ثُمَّ قَرَأَ وَالَّذِیْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ ذَکَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ اِلَّا اَنَّ ابْنَ مَاجَةَ لَمْ یَذْکُرِ الْاٰیَةَ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ابوبکر نے مجھ سے حدیث بیان کی اور ابوبکر نے سچ کہا انھوں نے کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا ہے کہ نہیں ہے کوئی جو گناہ کرے۔ پھر کھڑا ہو کر وضو کرے اور نماز پڑھے اور اس کے بعد خدا سے مغفرت چاہے تو خدا اُس کو بخش دیتا ہے۔ پھر آپ نے یہ آیت پڑھی وَالَّذِیْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ ذَکَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ یعنی وہ لوگ جو بے حیائی کے گناہ کر کے جب

عَجَبًا يَّهْدِيْ إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهٖ مَنْ قَالَ بِهٖ صَدَقَ وَمَنْ عَمِلَ بِهٖ أُجِرَ وَمَنْ حَكَمَ بِهٖ عَدَلَ وَمَنْ دَعَا إِلَيْهِ هُدِيَ إِلَى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ إِسْنَادُهٗ مَجْهُوْلٌ وَفِي الْحَارِثِ مَقَالٌ۔

زبانیں جیسی چلتیں اس کی فصاحت کو کوئی کلام نہیں پہنچتا اور علما کی طبیعت اس کے پڑھنے سے سیر نہیں ہوتی اور قرآن حلاوت سے پرانا نہیں ہوتا اور اس کے عجائبات ختم نہیں ہوتے اور قرآن مجید ایسا کلام ہے کہ جب اس کو جنوں نے سنا تو ایک لمحہ کا توقف کئے بغیر کہا کہ ہم نے قرآن عجیب سنا جو راہ ہدایت دکھاتا ہے پس ہم اس پر ایمان لائے اور جس شخص نے قرآن کے موافق کہا سچ کہا اور جس نے اس پر عمل کیا اس کو ثواب دیا جائے گا اور جس کے موافق فیصلہ کیا انصاف کیا اور جس نے قرآن کی طرف لوگوں کو بلایا اس کو سیدھی راہ دکھائی گئی۔ (ترمذی۔ دارمی) ترمذی نے کہا اس حدیث کا اسناد مجہول ہے اور حارث میں کلام ہے۔

# استغفار وتوبہ

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْعَبْدَ الْمُؤْمِنَ الْمُفَتَّنَ التَّوَّابَ (رَوَاهُ أَحْمَدُ)

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خداوند تعالےٰ اپنے مومن بندہ کو بہت دوست رکھتا ہے جو بہت سے گناہوں میں مبتلا ہوتا ہے اور توبہ کرتا ہے (احمد)

# دُعائیں

## صبح و شام اور سونے کے وقت کی دعائیں

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ فَاطِمَةَ اَتَتِ
النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَشْكُوْا
اِلَيْهِ مَا تَلْقٰى فِيْ يَدِهَا مِنَ الرَّحٰى
وَبَلَغَهَا اَنَّهُ جَاءَهُ رَقِيْقٌ فَلَمْ
تُصَادِفْهُ فَذَكَرَتْ ذٰلِكَ لِعَائِشَةَ
فَلَمَّا جَاءَ اَخْبَرَتْهُ عَائِشَةُ قَالَ
فَجَاءَنَا وَقَدْ اَخَذْنَا مَضَاجِعَنَا
فَذَهَبْنَا نَقُوْمُ فَقَالَ عَلٰى مَكَانِكُمَا
فَجَاءَ فَقَعَدَ بَيْنِيْ وَبَيْنَهَا حَتّٰى
وَجَدْتُ بَرْدَ قَدَمِهِ عَلٰى بَطْنِيْ
فَقَالَ اَلَا اَدُلُّكُمَا عَلٰى خَيْرٍ مِّمَّا
سَاَلْتُمَا اِذَا اَخَذْتُمَا مَضَاجِعَكُمَا
فَسَبِّحَا ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَاحْمَدَا
ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَكَبِّرَا اَرْبَعًا
وَّثَلٰثِيْنَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمَا مِنْ
خَادِمٍ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علیؓ کہتے ہیں حضرت فاطمہؓ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں چکی
پیسنے کی محنت اور ہاتھوں کی تکلیف
کی شکایت کرنے کے لئے حاضر ہوئیں
کیونکہ ان کو یہ معلوم ہوا تھا کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس غلام آئے ہیں
آپ گھر میں نہ ملے تو حضرت فاطمہؓ نے
اپنی شکایت کا ذکر حضرت عائشہؓ سے
کر دیا پھر جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم
تشریف لائے تو حضرت عائشہؓ نے آپ
سے حضرت فاطمہؓ کا واقعہ بیان کر دیا
حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ
وسلم ہمارے ہاں تشریف لائے اس
وقت جب ہم بستروں پر لیٹ چکے تھے
پس ارادہ کیا ہم نے اٹھنے کا آپ نے
فرمایا اپنی اپنی جگہ لیٹے رہو پھر آپ میرے

اور فاطمہؓ کے درمیان بیٹھ گئے یہاں تک کہ میں نے آپ کے قدم مبارک کی ٹھنڈک اپنے پیٹ پر محسوس کی پھر آپ نے فرمایا میں تم کو ایک ایسی چیز نہ بتلادوں جو اس چیز سے بہتر ہے جو تم نے طلب کی ہے (یعنی غلام) اور وہ یہ ہے کہ جب تم بچھونوں پر جاؤ تو تینتیس مرتبہ سُبْحَانَ اللہ کہو اور تینتیس مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ کہو اور چونتیس مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَر کہو پس یہ تمہارے لئے خادم سے بہتر ہے۔ (بخاری ومسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَقُوْلُ عِنْدَ مَضْجَعِہٖ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِوَجْھِکَ الْکَرِیْمِ وَکَلِمَاتِکَ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِہٖ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ تَکْشِفُ الْمَغْرَمَ وَالْمَاْثَمَ اَللّٰھُمَّ لَا یُھْزَمُ جُنْدُکَ وَلَا یُخْلَفُ وَعْدُکَ وَلَا یَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ سُبْحَانَکَ وَبِحَمْدِکَ (رواہ ابوداؤد)

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سوتے وقت یہ پڑھا کرتے تھے اللھم اعوذ بوجھک الکریم وکلماتک التامات من شر ما انت اخذ بناصیتہ اللھم انت تکشف المغرم والماثم اللھم لا یھزم جندک ولا یخلف وعدک ولا ینفع ذالجد منک الجد سبحانک وبحمدک یعنی اے اللہ میں تیری بزرگ و برتر ذات اور تیرے کامل کلمات کے ذریعہ اس چیز کی برائی سے پناہ مانگتا ہوں جس کی پیشانی کے بال تو پکڑے ہوئے ہے یعنی جو چیز تیرے قبضہ واختیار میں ہے اے اللہ تو ہی دور کرتا ہے قرض کو اور گناہ کو اے اللہ نہیں شکست پاتا تیرا لشکر اور نہیں خلاف ہوتا تیرا وعدہ اور نہیں نفع دیتی دولت مند کو اس کی دولت تیرے عذاب سے بچانے میں پاک ہے تو میں تیری پاکی تیری تعریف کے ساتھ بیان کرتا ہوں (ابوداؤد)

# مختلف اوقات کی دعائیں

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّهُ جَاءَهُ مُكَاتَبٌ فَقَالَ اِنِّيْ عَجَزْتُ عَنْ كِتَابَتِيْ فَاَعِنِّيْ قَالَ اَلَا اُعَلِّمُكَ كَلِمَاتٍ عَلَّمَنِيْهِنَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ كَانَ عَلَيْكَ مِثْلُ جَبَلٍ كَبِيْرٍ دَيْنًا اَدَّاهُ اللّٰهُ عَنْكَ قُلْ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ایک مکاتب ان کے پاس آیا اور کہا کہ میں اپنا زر کتابت ادا کرنے سے قاصر ہوں آپ میری مدد فرمایئے انھوں نے کہا کیا میں تجھ کو وہ کلمات سکھا دوں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو سکھائے تھے اگر تجھ پر بڑے پہاڑ کے مانند بھی قرض ہوگا تو خدا اس کو ادا کر دے گا تو اُن کلمات کو پڑھا کر اللّٰھم اکفنی بحلالك عن حرامك واغننی بفضلك عمن سواك یعنی اے اللہ کفایت کر میرے لئے اپنے حلال کو حرام سے اور بے پرواہ بنادے مجھ کو اپنے فضل سے اپنے سوا سے (ترمذی۔ بیہقی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ هٰذِهِ السُّوْرَةَ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى رَوَاهُ اَحْمَدُ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سورہ سبح اسم ربك الاعلٰی کو بہت محبوب رکھتے تھے (احمد)

وَعَنْ عَلِيٍّ أَنَّهُ أُتِيَ بِدَابَّةٍ لِيَرْكَبَهَا فَلَمَّا وَضَعَ رِجْلَهُ فِي الرِّكَابِ قَالَ بِسْمِ اللّٰهِ فَلَمَّا اسْتَوٰى عَلٰى ظَهْرِهَا قَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ثُمَّ قَالَ سُبْحَانَ الَّذِي سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهُ مُقْرِنِيْنَ وَإِنَّا إِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ثُمَّ قَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ثَلَاثًا وَاللّٰهُ أَكْبَرُ ثَلَاثًا سُبْحَانَكَ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي فَاغْفِرْ لِي فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلَّا أَنْتَ ثُمَّ ضَحِكَ فَقِيْلَ مِنْ أَيِّ شَيْءٍ ضَحِكْتَ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَنَعَ كَمَا صَنَعْتُ ثُمَّ ضَحِكَ فَقُلْتُ مِنْ أَيِّ شَيْءٍ ضَحِكْتَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ إِنَّ رَبَّكَ لَيَعْجَبُ مِنْ عَبْدِهٖ إِذَا قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي ذُنُوْبِي يَقُوْلُ اللّٰهُ يَعْلَمُ أَنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ غَيْرِي رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاؤُدَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ان کی سواری کے لئے جانور لایا گیا انھوں نے جب رکاب میں پاؤں رکھا تو کہا بِسْمِ اللّٰهِ اور جب پشت پر سوار ہوئے تو کہا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور اس کے بعد کہا سُبْحَانَ الَّذِي سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهُ مُقْرِنِيْنَ وَإِنَّا إِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ پھر تین بار الحمد للہ کہا اور تین بار اللہ اکبر اور پھر کہا سُبْحَانَكَ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي فاغفرلی فانہ لا یغفر الذنوب الا انت (یعنی پاک ہے تو اے اللہ میں نے ظلم کیا اپنے نفس پر پس بخش دے تو مجھ کو اس لئے کہ گناہوں کو تو ہی بخشتا ہے اس کے بعد وہ ہنسے پوچھا گیا امیر المومنین آپ کیوں ہنسے انھوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نے اسی طرح کیا جس طرح میں نے کیا پھر آپ ہنسے میں نے پوچھا یا رسول اللہ کس چیز نے آپ کو ہنسایا آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ اپنے بندہ سے خوش ہوتا ہے جب

وہ کہتا ہے اے میرے پروردگار میرے گناہوں کو بخش دے اور خداوند تعالیٰ یہ سنکر کہتا ہے میرا بندہ جانتا ہے کہ سوائے میرے گناہوں کو کوئی نہیں بخشتا۔ (احمد۔ ترمذی۔ ابو داؤد)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلِ اللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ وَسَدِّدْنِيْ وَاذْكُرْ بِالْهُدٰى هِدَايَتَكَ الطَّرِيْقَ وَبِالسَّدَادِ سَدَادَ السَّهْمِ (رواہ مسلم)

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا تو یہ پڑھا کر اللھم اھدنی وسددنی یعنی اللہ ہدایت دے مجھ کو اور سیدھا کر مجھ کو۔ جب تو ہدایت کو طلب کرے تو تصور میں رکھ راستے کے سیدھا چلنے کو اور جب سوال کرے تو راستی کا تو تصور کر تو راستی تیر کی۔ (مسلم)

# حج

## افعال حج

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ مَلَكَ زَادًا وَرَاحِلَةً تُبَلِّغُهُ إِلٰى بَيْتِ اللّٰهِ وَلَمْ يَحُجَّ فَلَا عَلَيْهِ أَنْ يَمُوْتَ يَهُوْدِيًّا أَوْ نَصْرَانِيًّا وَذٰلِكَ أَنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى يَقُوْلُ وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيْلًا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص مالک ہوا کھانے کے قابل خرچ کا اور بیت اللہ تک پہنچا دینے سواری کے مصارف کا اور پھر اس نے حج نہیں کیا تو اس کے یہودی یا نصرانی ہو کر مرنے میں کوئی فرق نہیں ہے اور یہ اسلئے خداوند تعالیٰ نے فرمایا ہے: وللہ علی الناس حج البیت

مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا قَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ وَفِيْ اِسْنَادِهٖ مَقَالٌ وَهِلَالُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ مَجْهُوْلٌ وَالْحَارِثُ يُضَعَّفُ فِي الْحَدِيْثِ۔

یعنی خدا تعالیٰ کے لئے بیت اللہ کا حج کرنا لوگوں پر فرض ہے جب کہ وہ زاد راحلہ کی قوت رکھتا ہو یعنی حج کے تمام ضروری مصارف کا مالک ہو۔ ترمذی کہتے ہیں یہ حدیث غریب ہے اور اس کی سند پر اعتراض ہے کیونکہ ہلال بن عبداللہ مجہول ہے اور حارث حدیث میں ضعیف ہے۔

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ اَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اَفَضْتُ قَبْلَ اَنْ اَحْلِقَ قَالَ اَحْلِقْ اَوْ قَصِّرْ وَلَا حَرَجَ وَجَآءَ اٰخَرُ فَقَالَ ذَبَحْتُ قَبْلَ اَنْ اَرْمِيَ قَالَ ارْمِ وَلَا حَرَجَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ میں نے سر منڈانے سے پہلے فرض طواف کر لیا آپ نے فرمایا سر منڈا لے یا بال ترشوا لے کوئی حرج نہیں دوسرا شخص آیا اس نے کہا میں نے کنکریاں مارنے سے پہلے قربانی کر لی ہے فرمایا کنکریاں مارے کوئی حرج نہیں (ترمذی)

## قربانی کا جانور

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَقُوْمَ عَلٰى بُدْنِهٖ وَاَنْ اَتَصَدَّقَ بِلُحُوْمِهَا وَجُلُوْدِهَا وَاَجِلَّتِهَا وَاَنْ لَّا اُعْطِيَ الْجَزَّارَ مِنْهَا قَالَ نَحْنُ نُعْطِيْهِ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ آپ کے اونٹوں کی خبرگیری کروں اور ان کے گوشت کو خیرات کر دوں اور چمڑہ اور جھولیں بھی صدقہ کر دوں اور قصائی کی مزدوری

مِنْ عِنْدِنَا (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

اس میں سے نہ دوں۔ رسول صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مزدوری ہم اپنے پاس سے دیں گے (بخاری، مسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ أَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نَسْتَشْرِفَ الْعَيْنَ وَالْأُذُنَ وَأَنْ لَا نُضَحِّيَ بِمُقَابَلَةٍ وَلَا مُدَابَرَةٍ وَلَا شَرْقَاءَ وَلَا خَرْقَاءَ ، رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حکم دیا ہے کہ جس جانور کو ہم قربان کریں اس کی آنکھ کان کو اچھی طرح دیکھ لیں کہ ان میں کوئی نقصان نہ ہو اور یہ حکم دیا ہے کہ ہم اس کو ذبح نہ کریں جس کا کان اگلی طرف سے کٹا ہو یا پچھلی طرف سے اور نہ اس کو جس کا کان پھٹا ہو لمبائی میں یا گولائی میں۔

(ترمذی۔ ابوداؤد۔ نسائی۔ دارمی۔ ابن ماجہ)

وَعَنْهُ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نُضَحِّيَ بِأَعْضَبِ الْقَرْنِ وَالْأُذُنِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے منع فرمایا ہے اس جانور کی قربانی جس کے سینگ ٹوٹے اور کان کٹے ہوں (ابن ماجہ)

## سر منڈانا

عَنْ عَلِيٍّ وَعَائِشَةَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تَحْلِقَ الْمَرْأَةُ رَأْسَهَا (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت علیؓ اور ام المومنین حضرت عائشہؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے عورتوں کو سر منڈانے سے (ترمذی)

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ اَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اَفَضْتُ قَبْلَ اَنْ اَحْلِقَ قَالَ احْلِقْ اَوْ قَصِّرْ وَلَا حَرَجَ وَجَاءَ اٰخَرُ فَقَالَ ذَبَحْتُ قَبْلَ اَنْ اَرْمِيَ قَالَ ارْمِ وَلَا حَرَجَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ میں نے سر منڈانے سے پہلے طواف فرض کر لیا آپ نے فرمایا سر منڈا لے یا بال ترشوا لے کوئی حرج نہیں۔ دوسرا شخص آیا اور اُس نے کہا میں نے کنکریاں مارنے سے پہلے قربانی کر لی ہے آپ نے فرمایا کنکریاں مارے کوئی حرج نہیں ہے۔ (ترمذی)

# قربانی کے جانوروں کی
## جھولوں کا خیرات کرنا

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَهْدٰى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِائَةَ بُدْنَةٍ فَاَمَرَنِيْ بِلُحُوْمِهَا فَقَسَمْتُهَا ثُمَّ اَمَرَنِيْ بِجِلَالِهَا فَقَسَمْتُهَا ثُمَّ بِجُلُوْدِهَا فَقَسَمْتُهَا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سو اونٹ قربانی کے کر بھیجے ان کا گوشت تقسیم کرنے کا حکم دیا، تو میں نے تقسیم کر دیا، پھر ان کے جھولوں کو تقسیم کرنے کا حکم دیا، تو میں نے تقسیم کر دیا، پھر ان کی کھالوں کو تقسیم کرنے کا حکم دیا، تو میں نے ان کی کھالوں کو تقسیم کر دیا۔ (بخاری)

## قربانی کے کھالوں کا خیرات کرنا

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَنَّ

حضرت علیؓ نے فرمایا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَرَهُ أَنْ يَقُوْمَ عَلَى بُدْنِهِ وَأَنْ يَقْسِمَ بُدْنَهُ كُلَّهَا لُحُوْمَهَا وَجُلُوْدَهَا وَجِلَالَهَا وَلَا يُعْطِيَ فِي جِزَارَتِهَا شَيْئًا (رواه البخاری)

نے ان کو حکم دیا، کہ قربانی کے جانور کے پاس کھڑے ہوں اور ان جانوروں میں سے تمام چیزیں، یعنی ان کے گوشت، ان کی کھالیں اور جھولیں تقسیم کر دی جائیں اور قصاب کو اس کی اجرت میں اس سے کچھ بھی نہ دیا جائے (بخاری)

## قصاب کو قربانی میں سے کچھ بھی نہ دینا

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ بَعَثَنِي النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُمْتُ عَلَى الْبُدْنِ فَأَمَرَنِي فَقَسَمْتُ لُحُوْمَهَا ثُمَّ أَمَرَنِي فَقَسَمْتُ جِلَالَهَا وَجُلُوْدَهَا قَالَ سُفْيَانُ وَحَدَّثَنِي عَبْدُ الْكَرِيْمِ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي لَيْلٰى عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ أَمَرَنِي النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ أَقُوْمَ عَلَى الْبُدْنِ وَلَا أُعْطِيَ عَلَيْهَا شَيْئًا فِي جِزَارَتِهَا (رواه البخاری)

حضرت علیؓ نے بیان کیا، کہ مجھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بھیجا، میں قربانی کے اونٹوں کے پاس گیا، پھر آپ نے مجھے حکم دیا، تو میں نے ان کا گوشت تقسیم کر دیا، پھر مجھے حکم دیا، تو میں نے ان کی کھالیں اور جھولیں تقسیم کر دیں، سفیان کا بیان ہے کہ مجھ سے عبد الکریم نے بواسطہ مجاہد عبد الرحمٰن حضرت علیؓ سے روایت کرتے ہیں، انہوں نے بیان کیا، کہ مجھ کو نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ میں قربانی کے جانور کے پاس کھڑا ہو جاؤں، اور اس میں سے کچھ بھی قصاب کو اجرت کے طور پر نہ دوں۔ (بخاری)

# حَرَمُ الْمَدِيْنَةِ حَرَسَهَا اللّٰهُ تَعَالٰى

## حرم مدینہ

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ مَا كَتَبْنَا عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا الْقُرْاٰنَ وَمَا فِيْ هٰذِهِ الصَّحِيْفَةِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةُ حَرَامٌ مَا بَيْنَ عَيْرٍ اِلٰى ثَوْرٍ فَمَنْ اَحْدَثَ فِيْهَا حَدَثًا اَوْ اٰوٰى مُحْدِثًا فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَّلَا عَدْلٌ ذِمَّةُ الْمُسْلِمِيْنَ وَاحِدَةٌ يَّسْعٰى بِهَا اَدْنَاهُمْ فَمَنْ اَخْفَرَ مُسْلِمًا فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَّلَا عَدْلٌ وَّمَنْ وَّالٰى قَوْمًا بِغَيْرِ اِذْنِ مَوَالِيْهِ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَّلَا عَدْلٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے میں نے کوئی چیز نہیں لکھی مگر قرآن اور وہ چیز جو اس صحیفہ میں ہے (اور اس صحیفہ میں یہ ہے کہ) فرمایا رسول اللہ علیہ وسلم نے کہ مدینہ حرم ہے مقام "عیر" سے "ثور" تک (یہ دو پہاڑیوں کے نام ہیں جو مدینہ کے دونوں طرف واقع ہیں) پس جو شخص کہ پیدا کرے مدینہ میں کوئی نئی بات یا نئی بات پیدا کرنے والے کو پناہ دے اس پر خدا کی اور فرشتوں کی اور تمام لوگوں کی لعنت ہے۔ نہیں قبول کئے جاتے اس کے فرض اور نہ نفل مسلمانوں کا عہد ایک ہے کوشش کر سکتا ہے اس کے لئے ادنیٰ شخص بھی (یعنی ایک معمولی آدمی بھی عہد کرے تو اس کو نباہنا تمام مسلمانوں کا فرض ہے) پس جو شخص کسی مسلمان کے عہد کو توڑے اس پر خدا کے فرشتوں کی اور سارے مسلمانوں کی

نَهُمَا مَنِ ادَّعٰى اِلٰى غَيْرِ اَبِيْهِ وَ تَوَلّٰى غَيْرَ مَوَالِيْهِ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَّلَا عَدْلٌ۔

لعنت ہے۔ نہیں قبول کئے جاتے اس کے فرض اور نفل (بخاری ومسلم) اور بخاری ومسلم کی دوسری روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ جو شخص دعویٰ کرے اپنے باپ کے سوا غیر باپ کی جانب (یعنی اپنے آپ کو دوسروں کی طرف منسوب کرے یا منسوب کرے اپنے مالک کے سوا دوسرے مالکوں کی طرف) پس اس پر خدا کی اور اس کے فرشتوں کی اور تمام لوگوں کی لعنت ہے نہیں قبول کئے جاتے فرض اور نفل

# بیع

## سود

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ اٰكِلَ الرِّبٰوا وَمُوْكِلَهٗ وَكَاتِبَهٗ وَمَانِعَ الصَّدَقَةِ وَكَانَ يَنْهٰى عَنِ النَّوْحِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ میں نے سنا رسول صلے اللہ علیہ وسلم کو لعنت فرماتے ہوئے سود خوار پر، سود دینے والے پر، سود کا کاغذ لکھنے والے پر یا سود کا حساب لکھنے والے پر اور صدقہ سے منع کرنے والے پر اور منع فرماتے تھے نوحہ کرنے سے (نسائی)

## جن بیعوں سے ممانعت کی گئی ہے

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَيْعِ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ منع فرمایا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیع مضطر

الْمُضْطَرِّ وَعَنْ بَيْعِ الْغَرَرِ وَعَنْ بَيْعِ الثَّمَرَةِ قَبْلَ اَنْ تُدْرِكَ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ

سے اور بیع غرر سے اور پھلوں کو پختہ ہونے سے پہلے فروخت کرنے سے بیع مضطر سے مراد زبردستی کسی چیز کا خریدنا ہے یا یہ مراد ہے کہ کوئی شخص مجبور ہو کر اپنی چیز سستی بیچ ڈالے۔ اس صورت میں بہتر ہے کہ اس کی سستی چیز خرید نہ کرے ممکن ہو تو اس کی مدد کر دے۔ (ابوداؤد)

# لقطہ

وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِنِ الْخُدْرِیِّ اَنَّ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ وَجَدَ دِیْنَارًا فَاَتٰی بِهٖ فَاطِمَةَ فَسَاَلَ عَنْهُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا رِزْقُ اللّٰهِ فَاَکَلَ مِنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاَکَلَ عَلِیٌّ وَّفَاطِمَةُ فَلَمَّا کَانَ بَعْدَ ذٰلِكَ اَتَتْهُ امْرَاَةٌ تَنْشُدُ الدِّیْنَارَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَا عَلِیُّ اَدِّ الدِّیْنَارَ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک دینار پایا اور حضرت فاطمہ کے پاس لے آئے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی بابت پوچھا آپ نے فرمایا یہ خدا کا رزق ہے۔ پس اس دینار سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اور فاطمہ رضی اللہ عنہا نے سب نے کھایا اس کے بعد ایک عورت دینار کو ڈھونڈتی ہوئی آئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا علی رضی اللہ عنہ دینار دیدو (ابوداؤد)

# فَرَائِض

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ اِنَّكُمْ تَقْرَؤُنَ هٰذِهِ الْاٰيَةَ مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوْصُوْنَ بِهَا اَوْ دَيْنٍ وَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَضٰى بِالدَّيْنِ قَبْلَ الْوَصِيَّةِ وَاِنَّ اَعْيَانَ بَنِي الْاُمِّ يَتَوَارَثُوْنَ دُوْنَ بَنِي الْعَلَّاتِ الرَّجُلُ يَرِثُ اَخَاهُ لِاَبِيْهِ وَاُمِّهٖ دُوْنَ اَخِيْهِ لِاَبِيْهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَفِيْ رِوَايَةِ الدَّارِمِيِّ قَالَ الْاِخْوَةُ مِنَ الْاُمِّ يَتَوَارَثُوْنَ دُوْنَ بَنِي الْعَلَّاتِ اِلٰى اٰخِرِهٖ۔

حضرت علیؓ نے (ایک روز) لوگوں سے کہا تم اس آیت کو پڑھتے ہو مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوْصُوْنَ بِهَا اَوْ دَيْنٍ جس میں قرض سے پہلے وصیت کو پورا کرنے کا حکم ہے لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا طرز عمل یہ تھا کہ آپ وصیت سے پہلے قرض کو ادا کرنے کا حکم دیتے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی یہ حکم دیا تھا کہ حقیقی بھائی (باپ کے) وارث ہوتے ہیں سوتیلے بھائی کا نہیں (ترمذی، ابن ماجہ، دارمی کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ حضرت علیؓ نے فرمایا ہے ایک ماں باپ کے بھائی (حقیقی بھائی) ایک دوسرے کے وارث ہوتے ہیں نہ وہ بھائی جو فقط باپ میں شریک ہوں (یعنی سوتیلے) آخر حدیث تک۔

# نکاح وطلاق

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ مُتْعَةِ النِّسَاءِ يَوْمَ خَيْبَرَ وَعَنْ اَكْلِ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے دن عورتوں کے ساتھ متعہ کرنے اور گھریلو گدھوں کا گوشت کھانے سے منع فرمایا ہے بخاری مسلم

## جن عورتوں سے نکاح حرام ہے

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّهٗ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ لَكَ فِيْ بِنْتِ عَمِّكَ حَمْزَةَ فَاِنَّهَا اَجْمَلُ فَتَاةٍ فِيْ قُرَيْشٍ فَقَالَ لَهٗ اَمَا عَلِمْتَ اَنَّ حَمْزَةَ اَخِيْ مِنَ الرَّضَاعَةِ وَاَنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ مِنَ الرَّضَاعَةِ مَا حَرَّمَ مِنَ النَّسَبِ رَوَاهُ الْمُسْلِمُ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ اپنے چچا حمزہؓ کی بیٹی کی خواہش رکھتے ہیں۔ وہ قریش کی ایک خوبصورت لڑکی ہے آپ نے آپ نے فرمایا تم کو معلوم نہیں حمزہ میرا دودھ شریک بھائی ہے اور خداوند تعالیٰ نے جو چیزیں نسب سے حرام فرمائی ہیں وہ رضاعت سے حرام قرار دی ہیں۔ (مسلم)

# خلع وطلاق

وَعَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا طَلَاقَ قَبْلَ نِكَاحٍ وَّلَا عِتَاقَ إِلَّا بَعْدَ مِلْكٍ وَّلَا وِصَالَ فِي صِيَامٍ وَّلَا يُتْمَ بَعْدَ احْتِلَامٍ وَّلَا رِضَاعَ بَعْدَ فِطَامٍ وَّلَا صَمْتَ يَوْمٍ إِلَى اللَّيْلِ رَوَاهُ فِي شَرْحِ السُّنَّةِ

حضرت علیؓ کہتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ نکاح سے پہلے طلاق نہیں ہوتی اور نہ مالک ہونے سے پہلے غلام کو آزاد کیا جاتا ہے اور مسلسل پیہم روزے رکھنا یعنی رات کو افطار نہ کرنا اور برابر روزے رکھنا جائز نہیں ہے اور بالغ ہونے کے بعد کوئی شخص یتیم نہیں رہتا اور دودھ پینے کی مدت کے بعد دودھ پینا رضاعت میں شامل نہیں اور دن بھر خاموش رہنا بھی جائز نہیں ہے (شرح السنۃ)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رُفِعَ الْقَلَمُ عَنْ ثَلٰثَةٍ عَنِ النَّائِمِ حَتّٰى يَسْتَيْقِظَ وَعَنِ الصَّبِيِّ حَتّٰى يَبْلُغَ وَعَنِ الْمَعْتُوْهِ حَتّٰى يَعْقِلَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَرَوَاهُ الدَّارِمِيُّ عَنْ عَائِشَةَ وَابْنُ مَاجَةَ عَنْهُمَا۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ تین آدمیوں کے قول وفعل کا اعتبار نہیں ہے یعنی ان کا قول وفعل مواخذہ سے پاک ہے ایک تو سونے والا جب تک وہ بیدار ہو کر ہوش میں نہ آجائے۔ دوسرے بچہ جب تک وہ بالغ نہ ہوجائے۔ اور تیسرے بے عقل جب تک اس کی عقل درست نہ ہوجائے۔ (ترمذی، ابوداؤد، دارمی نے اسے حضرت عائشہؓ سے اور ابن ماجہ نے دونوں سے روایت کیا ہے۔

# غلاموں اور لونڈیوں کے حقوق

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ وَهَبَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غُلَامَيْنِ اَخَوَيْنِ فَبِعْتُ اَحَدَهُمَا فَقَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَلِيُّ مَا فَعَلَ غُلَامُكَ فَاَخْبَرْتُهُ فَقَالَ رُدَّهُ رُدَّهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو دو غلام عنایت فرمائے جو آپس میں بھائی بھائی تھے میں نے ان میں سے ایک کو بیچ ڈالا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے پوچھا، علیؓ تیرا دوسرا غلام کیا ہوا۔ میں نے واقعہ بیان کیا، آپ نے فرمایا علیؓ اس کو واپس کر لو (ترمذی۔ ابن ماجہ)

وَعَنْهُ اَنَّهُ فَرَّقَ بَيْنَ جَارِيَةٍ وَوَلَدِهَا فَنَهَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ وَرَدَّ الْبَيْعَ رَوَاهُ اَبُو دَاوُدَ مُنْقَطِعًا

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ انہوں نے ایک لونڈی اور اسکے بچہ کے درمیان علیحدگی کر دی تھی یعنی دونوں میں سے ایکو بیچ ڈالا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا اور اس بیع کو فسخ کر دیا۔ (ابو داؤد)

# قِصاص
## قتل کا بدلہ

وَعَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلْمُسْلِمُونَ تَتَكَافَأُ دِمَاؤُهُمْ وَيَسْعٰى

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے سب مسلمان خواہ وہ شریف ہوں یا رذیل چھوٹے

أَوْ نَاهُمْ وَيَرُدُّ عَلَيْهِمْ أَقْصَاهُمْ وَهُمْ يَدٌ عَلٰى مَنْ سِوَاهُمْ أَلَا لَا يُقْتَلُ مُسْلِمٌ بِكَافِرٍ وَّلَا ذُوْ عَهْدٍ فِيْ عَهْدِهٖ ۔ رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ وَ النَّسَائِيُّ وَرَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

ہوں یا بڑے عالم ہوں یا جاہل) قصاص اور دیت (خون بہا) میں برابر ہیں اور مسلمانوں میں سے اگر کوئی معمولی سا معمولی آدمی بھی کسی سے عہد کرے تو اس عہد کو پورا کیا جائے اور اگر کسی دور کے رہنے والے مسلمان نے کسی سے کوئی معاہدہ کیا ہو تو اس کو توڑا نہ جائے اور تمام مسلمان غیر مسلموں کے مقابلہ میں ایک ہاتھ (یعنی ایک متحد جماعت) کا حکم رکھتے ہیں خبردار کسی کافر کے بدلے میں مسلمان کو قتل نہ کیا جائے اس شخص کو جو اپنے عہد وضمان میں ہے جب تک وہ عہد وضمان میں ہے۔ (ابو داؤد۔ نسائی) اور ابن ماجہ نے یہ حدیث ابن عباسؓ سے نقل کی ہے۔

# دِیت
## قتل کا مالی معاوضہ

عَنْ عَلِيٍّ أَنَّهُ قَالَ دِيَةُ شِبْهِ الْعَمْدِ أَثْلَاثًا ثَلٰثٌ وَّثَلٰثُوْنَ حِقَّةً وَّثَلٰثٌ وَّثَلٰثُوْنَ جَذَعَةً وَّأَرْبَعٌ وَّثَلٰثُوْنَ ثَنِيَّةً إِلٰى بَازِلِ عَامِهَا كُلُّهَا خَلِفَاتٌ وَّفِيْ رِوَايَةٍ قَالَ فِي الْخَطَاءِ أَرْبَاعًا خَمْسٌ وَّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ شبہ عمد کا خون تین قسم کے اونٹ ہیں تینتیس اونٹنیاں وہ جو چوتھے سال میں لگی ہوں اور تینتیس اونٹنیاں وہ جو پانچویں برس لگی ہوں اور چونتیس اونٹنیاں وہ جو چھٹے برس میں لگی ہوں آٹھ برس تک کی جو نویں

عِشْرُوْنَ حِقَّةً وَّخَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ جَذَعَةً وَّخَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ بَنَاتِ لَبُوْنٍ وَّخَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ بَنَاتِ مَخَاضٍ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ

برس میں لگی ہوں اور یہ سب حاملہ ہوں اور ایک روایت میں اس طرح ہے کہ قتلِ خطا کا خون بہا چار قسم کے اونٹ ہیں پچیس تین تین برس کی پچیس چار چار برس کی پچیس دُو دُو برس کی اور پچیس ایک ایک برس کی اور سب اونٹنیاں ہوں (ابوداؤد)

## مفسدوں اور دینِ اسلام سے پھرنے والوں کا قتل

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ سَيَخْرُجُ قَوْمٌ فِيْ اٰخِرِ الزَّمَانِ حُدَّاثُ الْاَسْنَانِ سُفَهَاءُ الْاَحْلَامِ يَقُوْلُوْنَ مِنْ خَيْرِ قَوْلِ الْبَرِيَّةِ لَا يُجَاوِزُ اِيْمَانُهُمْ حَنَاجِرَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ فَاَيْنَمَا لَقِيْتُمُوْهُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ فَاِنَّ فِيْ قَتْلِهِمْ اَجْرًا لِّمَنْ قَتَلَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علیؓ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے. عنقریب آخری زمانہ میں ایک قوم پیدا ہو گی جو نو عمر اور کم عقل ہونے کے باوجود بہترین لوگوں کی باتیں کرے گی اس کا ایمان ان کے حلق سے آگے نہ جائے گا مذہب سے وہ اس طرح نکل جائیگی جس طرح تیر کمان سے نکل جاتا ہے. تم میں سے جو شخص اس قوم سے ملے اس کو قتل کر ڈالے ان کو قتل کرنے میں اس شخص کو قیامت میں اجر ملے گا جو اس کو قتل کرے گا (بخاری و مسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ أَنَّ يَهُودِيَّةً كَانَتْ تَشْتِمُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَقَعُ فِيْهِ فَخَنَقَهَا رَجُلٌ حَتّٰى مَاتَتْ فَأَبْطَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَمَهَا رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ایک یہودی عورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بُرا بھلا کہا کرتی تھی اور آپ میں عیب نکال کر طعن کیا کرتی تھی ایک شخص نے اس کا گلا گھونٹ کر مار ڈالا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کا خون معاف فرما دیا۔ (ابوداؤد)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ أَقِيْمُوْا عَلٰى أَرِقَّائِكُمُ الْحَدَّ مَنْ أَحْصَنَ مِنْهُمْ وَمَنْ لَمْ يُحْصِنْ فَإِنَّ أَمَةً لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَنَتْ فَأَمَرَنِيْ أَنْ أَجْلِدَهَا فَإِذَا هِيَ حَدِيْثُ عَهْدٍ بِنِفَاسٍ فَخَشِيْتُ إِنْ أَنَا جَلَدْتُهَا أَنْ أَقْتُلَهَا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَحْسَنْتَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةِ أَبِيْ دَاؤُدَ قَالَ دَعْهَا حَتّٰى يَنْقَطِعَ دَمُهَا ثُمَّ أَقِمْ عَلَيْهَا الْحَدَّ وَأَقِيْمُوا الْحُدُوْدَ عَلٰى مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ۔

حضرت علیؓ نے لوگوں سے مخاطب کر کے کہا لوگو! تمہاری لونڈیاں اور غلام اگر زنا کریں تو ان کو شرعی سزا دو خواہ وہ شادی شدہ ہوں یا غیر شادی شدہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک لونڈی نے زنا کیا تھا آپنے مجھکو حکم دیا کہ میں اسکے دُرّے لگاؤں اس نے حال ہی میں بچہ جنا تھا مجھ کو اندیشہ پیدا ہوا کہ اگر میں اس کے دُرّے لگاؤنگا تو وہ مر جائیگی میں نے نبی صلی اللہ علیہ سے اس کا ذکر کیا آپنے فرمایا تم نے اچھا کیا اور اس حالت میں اسکو سزا نہ دی (مسلم) اور ابوداؤد کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ آپ نے حضرت علیؓ سے یہ فرمایا اس وقت کے لئے چھوڑ دو کہ اس کے نفاس کا خون بند ہو پھر اس پر حد

جاری کرو اور اپنے غلاموں کو (اگر وہ کوئی جرم کیا کریں) سزا دیا کرو۔

شرعی سزا

## شرعی سزا اور بددعا نہ کرنا

وَعَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أَصَابَ حَدًّا فَعُجِّلَ عُقُوبَتُهُ فِي الدُّنْيَا فَاللّٰهُ أَعْدَلُ مِنْ أَنْ يُثَنِّيَ عَلَى عَبْدِهِ الْعُقُوبَةَ فِي الْآخِرَةِ وَمَنْ أَصَابَ حَدًّا فَسَتَرَهُ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَفَا عَنْهُ فَاللّٰهُ أَكْرَمُ مِنْ أَنْ يَعُودَ فِي شَيْءٍ قَدْ عَفَا عَنْهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيثٌ غَرِيبٌ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو شخص کوئی ایسا گناہ کرے جس کی سزا مقرر ہے اور دنیا میں اس کو سزا مل گئی تو اس کو آخرت میں سزا نہیں دی جائیگی اس لئے کہ خداوند تعالیٰ انصاف پسند ہے دوبارہ اس کو سزا نہیں دیگا اور جس شخص نے کوئی گناہ کیا اور خدا نے اس کے گناہ کو چھپا لیا اور معاف فرمادیا تو خدا تعالیٰ زیادہ بخشش والا ہے اور آخرت میں بھی اس کو سزا نہ دے گا اور معاف کر دیگا۔ (ترمذی۔ ابن ماجہ۔ یہ حدیث غریب ہے)

عَنْ عُمَيْرِ بْنِ سَعِيدٍ النَّخَعِيِّ قَالَ سَمِعْتُ عَلِيَّ بْنَ أَبِي طَالِبٍ يَقُولُ مَا كُنْتُ لِأُقِيمَ عَلَى أَحَدٍ حَدًّا فَيَمُوتَ فَأَجِدَ فِي نَفْسِي مِنْهُ شَيْئًا إِلَّا صَاحِبَ الْخَمْرِ

عمیر بن سعید نخعیؒ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علیؓ سے یہ سنا ہے کہ جب میں کسی شخص پر کوئی شرعی حد قائم کروں اور وہ اس سزا میں مرجائے تو مجھ پر اس کا کوئی اثر نہ ہوگا البتہ شراب پینے والا اگر اپنی سزا میں مرگ وہ

فَإِنَّهُ لَوْ مَاتَ وَدَيْتُهُ وَذٰلِكَ إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَسُنَّهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

مر جائے تو اس کا خون بہا میں دوں گا اور یہ اس وجہ سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شراب پینے والے کی کوئی سزا مقرر نہیں کی ہے (بخاری)

# الامارۃ والقضاء

## حکومت

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا طَاعَةَ فِي مَعْصِيَةٍ إِنَّمَا الطَّاعَةُ فِي الْمَعْرُوفِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علی رضی کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کسی گناہ کے کام میں کسی کی اطاعت واجب نہیں اطاعت صرف نیک کاموں میں واجب ہے۔ (بخاری)

## حکمرانی کرنے اور حکمرانی سے ڈرنا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ بَعَثَنِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الْيَمَنِ قَاضِيًا فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ تُرْسِلُنِي وَأَنَا حَدِيثُ السِّنِّ وَلَا عِلْمَ لِي بِالْقَضَاءِ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ سَيَهْدِي قَلْبَكَ وَيُثَبِّتُ لِسَانَكَ إِذَا تَقَاضَى إِلَيْكَ

حضرت علی رضی کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو عامل بنا کر یمن بھیجا میں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ مجھکو حاکم بنا کر بھیج رہے ہیں میں تو جوان ہوں اور حکومت کرنے کا طریقہ بھی مجھکو معلوم نہیں ہے آپ نے فرمایا خداوند تعالے

رَجُلَانِ فَلَا تَقْضِ لِلْاَوَّلِ حَتّٰی تَسْمَعَ كَلَامَ الْاٰخَرِ فَاِنَّهٗ اَحْرٰی اَنْ يَّتَبَيَّنَ لَكَ الْقَضَاءُ وَقَالَ فَمَا شَكَكْتُ فِیْ قَضَاءٍ بَعْدُ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ

تیرے دل کی رہنمائی کریگا اور تیری زبان کو ثابت رکھے گا اس کے بعد آپ نے فرمایا جب دو شخص کوئی معاملہ لے کر تیرے پاس آئیں تو پہلے شخص یعنی مدعی کے حق میں اس وقت تک فیصلہ نہ کر جب تک دوسرے کے بیان کو نہ سُن لے اس کے لئے مدعا علیہ کا بیان تجھ کو حکم دینے میں مدد دیگا حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ اس کے بعد میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا کے بعد کسی معاملہ میں فیصلہ کرنے میں شک نہیں کیا (ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ)

# جہاد

وَعَنْ عَلِیٍّ وَّاَبِی الدَّرْدَاءِ وَاَبِیْ هُرَيْرَةَ وَاَبِیْ اُمَامَةَ وَعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ وَعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو وَّجَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ وَعِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَجْمَعِيْنَ كُلُّهُمْ يُحَدِّثُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ اَرْسَلَ نَفَقَةً فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاَقَامَ فِیْ بَيْتِهٖ فَلَهٗ بِكُلِّ دِرْهَمٍ سَبْعُ مِائَةِ دِرْهَمٍ وَمَنْ غَزَا بِنَفْسِهٖ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاَنْفَقَ فِیْ وَجْهِهٖ ذٰلِكَ فَلَهٗ

حضرت علیؓ۔ ابی درداءؓ۔ ابی ہریرہؓ۔ ابی امامہؓ عبداللہ بن عمرؓ۔ عبداللہ بن عمروؓ جابر بن عبداللہؓ اور عمران بن حصینؓ سب کے سب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث بیان کرتے ہیں کہ آپ نے یہ فرمایا ہے کہ جو شخص خدا کی راہ (یعنی جہاد) میں خرچ کرنے کے لئے مال بھیجے اور خود گھر میں رہے اس کو ہر درہم کے بدلے سات سو درہم ملیں گے۔ اور جو شخص خود خدا کی راہ میں لڑا اور جہاد میں اپنا مال بھی خرچ کیا اس کو ہر درہم کے

بِكُلِّ دِرْهَمٍ سَبْعَ مِائَةِ أَلْفِ دِرْهَمٍ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْآيَةَ وَاللّٰهُ يُضَاعِفُ لِمَنْ يَّشَاءُ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ

بدلے سات لاکھ درہم ملیں گے پھر آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی واللہ یضاعف لمن یشاء (ابن ماجہ)

# سامانِ جہاد

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ أُهْدِيَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَغْلَةٌ فَرَكِبَهَا فَقَالَ عَلِيٌّ لَوْ حَمَلْنَا الْحَمِيْرَ عَلَى الْخَيْلِ فَكَانَتْ لَنَا مِثْلُ هٰذِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا يَفْعَلُ ذٰلِكَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک خچر ہدیہ میں دی گئی آپ اس پر سوار ہوئے حضرت علیؓ نے عرض کیا اگر ہم گدھوں کو گھوڑیوں پر چھوڑ دیں تو ہمارے لئے اس خچر کی مانند بچے پیدا ہوں رسول اللہ نے یہ سن کر فرمایا ایسا وہ شخص کرتے ہیں جو واقف نہیں ہیں

(یعنی احکام شریعت سے واقف نہیں ہیں (ابو داؤد، نسائی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَتْ بِيَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَوْسٌ عَرَبِيَّةٌ فَرَأَى رَجُلًا بِيَدِهٖ قَوْسٌ فَارِسِيَّةٌ قَالَ مَا هٰذِهٖ أَلْقِهَا وَعَلَيْكُمْ بِهٰذِهٖ وَأَشْبَاهِهَا وَرِمَاحِ الْقَنَا فَإِنَّمَا يُؤَيِّدُ اللّٰهُ لَكُمْ بِهَا فِي الدِّيْنِ وَيُمَكِّنُ لَكُمْ فِي الْبِلَادِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں عربی کمان تھی آپ نے ایک شخص کے ہاتھ میں ایرانی کمان دیکھی تو پوچھا یہ کیا ہے اس کو پھینک دے تجھ کو اس قسم کی کمان رکھنی چاہئے (یعنی عربی کمان) اور تیز نیزے کہ ان کے سبب خداوند تعالیٰ دین میں تمہاری مدد کریگا اور شہروں میں تم کو متمکن کر دیگا (ابن ماجہ)

# جہاد میں لڑنے کا بیان

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ لَمَّا كَانَ يَوْمُ بَدْرٍ تَقَدَّمَ عُتْبَةُ بْنُ رَبِيْعَةَ وَتَبِعَهُ ابْنُهُ وَاَخُوْهُ فَنَادٰى مَنْ يُّبَارِزُ فَانْتَدَبَ لَهُ شَبَابٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ مَنْ اَنْتُمْ فَاَخْبَرُوْهُ فَقَالَ لَا حَاجَةَ لَنَا فِيْكُمْ اِنَّمَا اَرَدْنَا بَنِيْ عَمِّنَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُمْ يَا حَمْزَةُ قُمْ يَا عَلِيُّ قُمْ يَا عُبَيْدَةَ بْنَ الْحَارِثِ فَاَقْبَلَ حَمْزَةُ اِلٰى عُتْبَةَ وَاَقْبَلْتُ اِلٰى شَيْبَةَ وَاخْتُلِفَ بَيْنَ عُبَيْدَةَ وَالْوَلِيْدِ ضَرْبَتَانِ فَاَثْخَنَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا صَاحِبَهُ ثُمَّ مِلْنَا عَلَى الْوَلِيْدِ فَقَتَلْنَاهُ وَاحْتَمَلْنَا عُبَيْدَةَ. رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاؤدَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ بدر کی لڑائی کے دن کفار کے لشکروں میں سے عتبہ بن ربیعہ آگے بڑھا اور اس کے پیچھے اس کا بیٹا ولید اور بھائی شیبہ آئے اور پکارے کون ہے جو ہم سے لڑنے کیلئے میدان میں آئے لشکر اسلام میں سے کئی انصاری جوان مقابلہ میں آئے عتبہ نے پوچھا تم کون ہو انھوں نے بتایا ہم انصاری ہیں عتبہ نے کہا تم سے لڑنے کی ہم کو ضرورت نہیں ہے ہم تو اپنے چچا کے بیٹوں سے لڑنا چاہتے ہیں (یعنی قریش اور مہاجرین سے) رسول اللہ صلی اللہ نے عتبہ کے ان الفاظ کو سنکر فرمایا حمزہؓ کھڑے ہو جاؤ علی رضؓ کھڑے ہو جاؤ۔ عبیدہ بن حارث کھڑے ہو جاؤ چنانچہ حمزہؓ عتبہ کے مقابلہ پر آگئے (اور اس کو مار ڈالا) اور میں (یعنی علی) شیبہ کی طرف متوجہ ہوا اور اس کو مار ڈالا) اور عبیدہؓ و ولید کے درمیان دو سخت مقابلے ہوئے اور ایک دوسرے کو سخت زخمی کر دیا پھر ہم نے ولید پر حملہ کیا اور اس کو مار ڈالا اور عبیدہؓ کو ہم میدان سے اٹھا لائے۔ (احمد۔ ابوداؤد)

# قیدیوں کے احکام

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ خَرَجَ عُبْدَانٌ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْنِيْ يَوْمَ الْحُدَيْبِيَّةِ قَبْلَ الصُّلْحِ فَكَتَبَ إِلَيْهِ مَوَالِيْهِمْ قَالُوْا يَا مُحَمَّدُ وَاللّٰهِ مَا خَرَجُوْا إِلَيْكَ رَغْبَةً فِيْ دِيْنِكَ وَإِنَّمَا خَرَجُوْا هَرَبًا مِنَ الرِّقِّ فَقَالَ نَاسٌ صَدَقُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رُدَّهُمْ إِلَيْهِمْ فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ مَا أُرَاكُمْ تَنْتَهُوْنَ يَا مَعْشَرَ قُرَيْشٍ حَتّٰى يَبْعَثَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ مَنْ يَضْرِبُ رِقَابَكُمْ عَلٰى هٰذَا وَأَبٰى أَنْ يَرُدَّهُمْ وَقَالَ هُمْ عُتَقَاءُ اللّٰهِ۔ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ حدیبیہ کی صلح سے پہلے چند غلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے (یعنی اپنے مالکوں کے پاس سے چلے آئے۔) غلاموں کے مالکوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو لکھا کہ اے محمدؐ! قسم ہے خدا کی یہ غلام تمہارے پاس اسلئے نہیں آئے ہیں کہ تمہارے دین کی طرف کچھ رغبت رکھتے ہیں بلکہ یہ لوگ بھاگ کر آگئے ہیں اور غلامی سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتے ہیں صحابہ میں سے چند لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ ان کے مالکوں نے ٹھیک کہا ہے ان غلاموں کو واپس کر دیجئے یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غضبناک ہو گئے۔ اور فرمایا قریش میں دیکھتا ہوں کہ تم باز نہ آؤ گے (یعنی سرکشی اور نافرمانی سے) جب تک کہ خداوند تعالیٰ تمہارے پاس اس شخص کو نہ بھیجے جو تمہارے اس حکم تمہاری گردن کو مار ڈالے اس کے بعد آپ نے (صاف الفاظ میں) غلاموں کو واپس دینے سے انکار کر دیا۔

اور فرمایا یہ خداوند تعالے کے آزاد کیے ہوئے ہیں (ابوداؤد)

وَعَنْ عَلِيٍّ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ جِبْرَئِيْلَ هَبَطَ عَلَيْهِ فَقَالَ لَهُ خَيِّرْهُمْ يَعْنِيْ اَصْحَابَكَ فِيْ اُسَارٰى بَدْرٍ اَلْقَتْلَ اَوِ الْفِدَاءَ عَلٰى اَنْ يُّقْتَلَ مِنْهُمْ قَابِلًا مِّثْلُهُمْ قَالُوا الْفِدَاءَ وَيُقْتَلُ مِنَّا۔ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ جنگ بدر کے بعد) جبرئیل علیہ السلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے تشریف لائے اور فرمایا اپنے صحابہ کو بدر کے قیدیوں کے بابت اختیار دیجئے وہ خواہ ان کو مار ڈالیں یا معاوضہ لے کر چھوڑ دیں اگر وہ معاوضہ لیں گے تو آئندہ سال ان کے ستر آدمی مارے جائیں گے (چنانچہ ایسا ہی ہوا اور غزوۂ احد میں ستر مسلمان شہید ہوئے) صحابہؓ نے اس اختیار کو سن کر عرض کیا ہم معاوضہ لینا اور ستر کا ہم میں سے مارا جانا قبول کرتے ہیں (ترمذی)

# کھانے پینے کی چیزیں

## کھانے کی چیزیں

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ اَكْلِ الثُّوْمِ اِلَّا مَطْبُوْخًا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لہسن کھانے سے منع فرمایا ہے مگر جب کہ اس کو پکا لیا جائے تو اس کا کھانا درست ہے (ترمذی، ابوداؤد)

## پینے کی چیزیں

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّهٗ صَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ قَعَدَ فِيْ حَوَائِجِ النَّاسِ فِيْ رَحْبَةِ الْكُوْفَةِ حَتّٰى حَضَرَتْ صَلٰوةُ الْعَصْرِ ثُمَّ اُتِيَ بِمَاءٍ فَشَرِبَ وَغَسَلَ وَجْهَهٗ وَيَدَيْهِ وَذَكَرَ رَأْسَهٗ وَرِجْلَيْهِ ثُمَّ قَامَ فَشَرِبَ فَضْلَهٗ وَهُوَ قَائِمٌ ثُمَّ قَالَ اِنَّ نَاسًا يَكْرَهُوْنَ الشُّرْبَ قَائِمًا وَاِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَنَعَ مِثْلَ مَا صَنَعْتُ۔ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ انھوں نے ظہر کی نماز پڑھی پھر کوفہ کی ایک کشادہ جگہ میں لوگوں کے معاملات کا فیصلہ کرنے کیلئے بیٹھے یہاں تک کہ عصر کی نماز کا وقت آگیا پھر ان کے لئے پانی لایا گیا جس میں سے اوّل انھوں نے پیا پھر منہ دھویا اور ہاتھ دھوئے اور سر کا مسح کیا اور پاؤں دھوئے پھر وضو کا پانی جو بچ رہا تھا اس کو کھڑے ہو کر پیا اور پھر فرمایا لوگ کھڑے ہو کر پانی پینا برا سمجھتے ہیں اور رسول اللہ علیہ وسلم نے ایسا ہی کیا ہے جیسا کہ میں نے ابھی کیا ہے (بخاری)

## اللباس

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ اُهْدِيَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُلَّةٌ سِيَرَاءُ فَبَعَثَ بِهَا اِلَيَّ فَلَبِسْتُهَا فَعَرَفْتُ الْغَضَبَ فِيْ وَجْهِهٖ فَقَالَ اِنِّيْ لَمْ اَبْعَثْ بِهَا اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا اِنَّمَا

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ہدیہ کے طور پر تہبند اور دھاری دار ریشمی چادر بھیجی گئی آپ نے ان کو میرے پاس بھیجدیا میں نے اس کو پہن لیا، میں نے دیکھا کہ

بَعَثْتُ بِهَا إِلَيْكَ لِتُشَقِّقَهَا خُمُرًا بَيْنَ النِّسَاءِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

آپ کے چہرہ پر غصہ کے آثار میں پھر حضور نے فرمایا میں نے ان کو تمہارے پاس پہننے کے لئے نہیں بھیجا تھا بلکہ اس لئے بھیجا تھا کہ تم ان کو پھاڑ کر اور دوپٹے بنا کر عورتوں میں تقسیم کر دو گے۔ (بخاری و مسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهَانِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ خَاتَمِ الذَّهَبِ وَعَنْ لُبْسِ الْقَسِّيِّ وَالْمَيَاثِرِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَفِي رِوَايَةٍ لِأَبِي دَاوُدَ وَقَالَ نَهَى عَنِ الْمَيَاثِرِ الْأُرْجُوَانِ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو منع فرمایا ہے سونے کی انگوٹھی سے اور قسی ومیاثر سے (قسی سوتی کپڑا جو سوتی ہوتا ہے لیکن اس میں ریشمی دھاریاں ہوتی ہیں اور میاثر سرخ زین پوش کو کہتے ہیں (ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ اور ابوداؤد کی ایک روایت میں ہے کہ حضورؐ نے منع فرمایا ہے ارغوانی زین پوش سے۔

وَعَنْ عَلِيٍّ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَخَذَ حَرِيرًا فَجَعَلَهُ فِي يَمِينِهِ وَأَخَذَ ذَهَبًا فَجَعَلَهُ فِي شِمَالِهِ ثُمَّ قَالَ إِنَّ هٰذَيْنِ حَرَامٌ عَلَى ذُكُورِ أُمَّتِي رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ریشمی کپڑا لیا اور اپنے داہنے ہاتھ پر رکھا پھر سونا لیا اور اس کو بائیں ہاتھ پر رکھا اور فرمایا یہ دونوں چیزیں میری امت کے مردوں پر حرام ہیں۔ (احمد۔ ابوداؤد۔ نسائی)

وَعَنْ أَبِي مَطَرٍ قَالَ أَنَّ عَلِيًّا اشْتَرَى ثَوْبًا بِثَلٰثَةِ دَرَاهِمَ فَلَمَّا

حضرت ابی مطرؒ کہتے ہیں کہ علیؓ نے تین درہم میں ایک کپڑا خرید کیا جب اس کو

لَبِسَهٗ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ رَزَقَنِیْ مِنَ الرِّیَاشِ مَا اَتَجَمَّلُ بِهٖ فِی النَّاسِ وَاُوَارِیْ بِهٖ عَوْرَتِیْ ثُمَّ قَالَ هٰكَذَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ رَوَاهُ اَحْمَدُ

پہنا تو کہا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ رَزَقَنِیْ مِنَ الرِّیَاشِ اَتَجَمَّلُ بِهٖ فِی النَّاسِ وَاُوَارِیْ بِهٖ عَوْرَتِیْ (یعنی ہر قسم کی حمد خدا ہی کے لئے جس نے مجھ کو زینت کے کپڑے عطا فرمائے کہ میں لوگوں کے درمیان ان سے زینت کا اظہار کرتا ہوں اور ان سے زینت کا اظہار کرتا ہوں اور ان سے اپنا ستر چھپاتا ہوں) پھر کہا میں نے اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ کو فرماتے سنا۔ (احمد)

# عورتوں کا سر منڈانا

وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَحْلِقَ الْمَرْاَةُ رَاْسَهَا رَوَاهُ النَّسَائِیُّ۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے عورت کو سر منڈانے سے منع فرمایا ہے۔ (نسائی)

# انگوٹھی اور مُہر

وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ لُبْسِ الْقَسِّیِّ وَالْمُعَصْفَرِ وَعَنْ تَخَتُّمِ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ریشم کے مصری کپڑے کے پہننے، کسم کے رنگے ہوئے کپڑے

الذَّهَبِ وَعَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ فِي الرُّكُوْعِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

کے پہننے اور سونے کی انگوٹھی استعمال کرنے اور رکوع میں قرآن پڑھنے سے منع فرمایا ہے (مسلم)

※

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهَانِيْ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَتَخَتَّمَ فِيْ اِصْبَعِيْ هٰذِهٖ اَوْ هٰذِهٖ قَالَ فَاَوْمَى اِلَى الْوُسْطٰى وَالَّتِيْ تَلِيْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اس اور اس انگلی میں انگوٹھی پہننے سے منع فرمایا ہے یعنی درمیان انگلی اور انگشت شہادت میں (مسلم)

وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ جَعْفَرٍ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَخَتَّمُ فِيْ يَمِيْنِهٖ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ عَنْ عَلِيٍّ

حضرت عبداللہ بن جعفرؓ کہتے ہیں کہ ہوا اشر صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے داہنے ہاتھ میں مُہر پہنا کرتے تھے۔ ابن ماجہ، ابوداؤد نسائی نے اسے حضرت علیؓ سے روایت کیا ہے۔

## تصویر

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَدْخُلُ الْمَلٰٓئِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ صُوْرَةٌ وَّلَا كَلْبٌ وَّلَا جُنُبٌ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ فرشتے اس گھر میں نہیں آتے جس گھر میں تصویر ہو اور نہ اس گھر میں جس میں کتا اور ناپاک آدمی ہو۔ (ابوداؤد۔ نسائی)

# طِب اور منتر

| | |
|---|---|
| وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ بَيْنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ يُصَلِّي فَوَضَعَ يَدَهُ عَلَى الْأَرْضِ فَلَدَغَتْهُ عَقْرَبٌ فَنَاوَلَهَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَعْلِهِ فَقَتَلَهَا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ لَعَنَ اللهُ الْعَقْرَبَ مَا تَدَعُ مُصَلِّيًا وَلَا غَيْرَهُ أَوْ نَبِيًّا وَغَيْرَهُ ثُمَّ دَعَا بِمِلْحٍ وَمَاءٍ فَجَعَلَهُ فِي إِنَاءٍ ثُمَّ جَعَلَ يَصُبُّهُ عَلَى أُصْبُعِهِ حَيْثُ لَدَغَتْهُ وَيَمْسَحُهَا وَيُعَوِّذُهَا بِالْمُعَوِّذَتَيْنِ فِي شُعَبِ الْإِيمَانِ | حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ ایک روز رات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ رہے تھے کہ اپنا ہاتھ زمین پر رکھا اور بچھو نے آپ کو کاٹ لیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جوتی کو اٹھایا اور بچھو کو مار ڈالا پھر جب آپ نماز سے فارغ ہو گئے تو فرمایا بچھو پر خدا کی لعنت ہو۔ نمازی کو چھوڑتا ہے نہ بے نمازی کو۔ یا یہ فرمایا نبی کو چھوڑتا ہے نہ غیر نبی کو۔ اس کے بعد آپ نے نمک اور پانی منگوایا اور ایک برتن میں دونوں کو ڈال کر اس سے اپنی انگلی کو دھارا اور رگڑا |

کو ملا پھر قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق پڑھیں (بیہقی)،

# آداب

## سلام

| | |
|---|---|
| وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ قَالَ يُجْزِئُ عَنِ الْجَمَاعَةِ إِذَا مَرُّوْا | حضرت علیؓ بن ابی طالبؓ کہتے ہیں کہ جب آدمیوں کی کوئی جماعت گزرے |

اَنْ يُّسَلِّمَ اَحَدُهُمْ وَيُجْزِئُ عَنِ الْجُلُوْسِ اَنْ يَّرُدَّ اَحَدُهُمْ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ مَرْفُوْعًا وَرَوٰى اَبُوْ دَاوُدَ وَقَالَ رَفَعَهُ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ وَهُوَ شَيْخُ اَبِيْ دَاوُدَ

اور ان سے ایک کسی آدمی یا جماعت کو سلام کرے تو یہ سلام ساری جماعت کی طرف سے ہے اور اسی طرح سے اگر کسی میں سے صرف ایک آدمی کسی سلام کا جواب دیدے تو یہ سلام سارے کی طرف سے کافی ہے (بیہقی نے اس روایت کو مرفوعاً نقل کیا ہے یعنی اس قول کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد بتایا ہے) ابو داؤد کہتے ہیں اسے حسن بن علیؓ نے مرفوعاً روایت کیا ہے اور حسن بن علیؓ ابو داؤد کے شیخ ہیں۔

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ سِتٌّ بِالْمَعْرُوْفِ يُسَلِّمُ عَلَيْهِ اِذَا لَقِيَهُ وَيُجِيْبُهُ اِذَا دَعَاهُ وَيُشَمِّتُهُ اِذَا عَطَسَ وَيَعُوْدُهُ اِذَا مَرِضَ وَيَتْبَعُ جَنَازَتَهُ اِذَا مَاتَ وَيُحِبُّ لَهُ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالدَّارِمِيُّ

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے مسلمان کے مسلمان پر چھ پسندیدہ حقوق ہیں (۱) جب کوئی مسلمان ملے تو اس کو سلام کرنا (۲) جب کوئی مسلمان دعوت کرے تو اسکو قبول کرنا (۳) کسی مسلمان کو چھینک آئے تو اس کا جواب دینا (۴) کوئی مسلمان بیمار ہو تو اس کی عیادت کرنا (۵) کوئی مسلمان مر جائے تو اس کے جنازہ کے ساتھ جانا (۶) اور ہر مسلمان کے لئے اس چیز کو پسند کرنا جس کو خود اپنے لئے پسند کرتا ہے (ترمذی۔ دارمی)

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى قَوْمٍ فِيْهِمْ رَجُلٌ

حضرت علیؓ سے روایت ہے انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا

مُتَخَلِّقٌ بِخَلُوْقٍ فَنَظَرَ اِلَيْهِمْ وَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ وَاَعْرَضَ عَنِ الرَّجُلِ اَعْرَضْتَ عَنِّيْ قَالَ بَيْنَ عَيْنَيْهِ جَمْرَةٌ (بخاری)

گزر ایسی قوم پر ہوا جس میں ایک آدمی تھا جس نے زرد رنگ کی خوشبو ملی ہوئی تھی۔ آپ نے لوگوں کو دیکھا انہیں سلام کیا اور اس آدمی سے اعراض فرمایا۔ اس آدمی نے کہا آپ نے مجھ سے اعراض کیا! آپ نے فرمایا اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان انگارہ ہے (بخاری)

## اندر آنے کی اجازت حاصل کرنا

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ لِيْ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَدْخَلٌ بِاللَّيْلِ وَمَدْخَلٌ بِالنَّهَارِ فَكُنْتُ اِذَا دَخَلْتُ بِاللَّيْلِ تَنَحْنَحَ لِيْ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس رات کو اور دن کو (یعنی ہر وقت) آیا جایا کرتا تھا جب میں رات کو حاضر ہوتا تو آپ اجازت کے لئے کھنکار دیتے۔ (نسائی)

## چھپانے والے اعضا

وَعَنْ عَلِيٍّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهٗ يَا عَلِيُّ لَا تُبْرِزْ فَخِذَكَ وَلَا تَنْظُرْ اِلٰى فَخِذِ حَيٍّ وَّلَا مَيِّتٍ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جناب علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا۔ علی رضی اللہ عنہ اپنی ران نہ کھول اور نہ کسی زندہ اور مردہ کی ران کو دیکھ (ابوداؤد۔ ابن ماجہ)

# اچھے بُرے نام

وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَنَفِيَّةِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ وُلِدَ لِيْ بَعْدَكَ وَلَدٌ اُسَمِّيْهِ بِاِسْمِكَ وَاُكَنِّيْهِ بِكُنْيَتِكَ قَالَ نَعَمْ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ

حضرت محمدؒ بن حنفیہ کہتے ہیں کہ میرے والد (حضرت علیؓ) نے بیان کیا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ اگر آپ کے بعد میرے ہاں کوئی بچہ پیدا ہوا تو میں اس کا نام محمد اور کنیت ابوالقاسم رکھ دوں آپ نے فرمایا ہاں۔ (ابوداؤد)

## ظلم (حق تلفی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِيَّاكَ وَدَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ فَاِنَّمَا يَسْاَلُ اللّٰهَ حَقَّهٗ وَاِنَّ اللّٰهَ لَا يَمْنَعُ ذَا حَقٍّ حَقَّهٗ۔ بَيْهَقِيْ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اپنے آپ کو مظلوم کی بددعا سے بچاؤ اس لئے کہ وہ خدا تعالیٰ سے صرف اپنا حق طلب کرتا ہے اور خداوند تعالیٰ حقدار کو اپنا حق طلب کرنے سے نہیں روکتا۔ (بیہقی۔ مشکوٰۃ)

## تَغَيُّر وَتَبَدُّل

وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ كَعْبٍ الْقُرَظِيِّ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَنْ سَمِعَ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ قَالَ اِنَّا لَجُلُوْسٌ مَعَ رَسُوْلِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ

حضرت محمد کعب قرظیؓ کہتے ہیں کہ مجھ سے اس شخص نے بیان کیا ہے جس نے علی بن ابی طالبؓ سے سنا تھا یعنی علیؓ نے کہا کہ ہم لوگ مسجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

الْمَسْجِدِ فَاطَّلَعَ عَلَيْنَا مُصْعَبُ
بْنُ عُمَيْرٍ مَا عَلَيْهِ إِلَّا بُرْدَةٌ
لَهُ مَرْقُوعَةٌ بِفَرْوٍ فَلَمَّا رَآهُ
رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
بَكَى لِلَّذِي كَانَ فِيهِ مِنَ النِّعْمَةِ
وَالَّذِي هُوَ فِيهِ الْيَوْمَ ثُمَّ قَالَ
قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَ كَيْفَ بِكُمْ
إِذَا غَدَا أَحَدُكُمْ فِي حُلَّةٍ وَرَاحَ
فِي حُلَّةٍ وَوُضِعَتْ بَيْنَ يَدَيْهِ
صَحْفَةٌ وَرُفِعَتْ أُخْرَى وَ
سَتَرْتُمْ كَمَا تُسْتَرُ الْكَعْبَةُ
فَقَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ نَحْنُ يَوْمَئِذٍ
خَيْرٌ مِنَّا الْيَوْمَ نَتَفَرَّغُ لِلْعِبَادَةِ
وَنُكْفَى الْمُؤْنَةَ قَالَ لَا أَنْتُمُ
الْيَوْمَ خَيْرٌ مِنْكُمْ يَوْمَئِذٍ
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ مصعب بن
عمیر آئے ان کے جسم پر اس وقت صرف
ایک چادر تھی جس میں چمڑے کے پیوند لگے
ہوئے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان
کو دیکھ کر رو پڑے کہ ایک زمانے میں وہ
کس قدر خوشحال تھے اور آج ان کی کیا
حالت ہے پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا اس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جب
کہ تم صبح کو ایک جوڑا پہن کر نکلو گے اور شام
کو ایک جوڑا پہن کر نکلو گے اور تمہارے
سامنے کھانے کا ایک بڑا پیالہ رکھا جائیگا
اور دوسرا اٹھایا جائیگا (یعنی انواع و اقسام
کے کھانے تمہارے سامنے رکھے جائیں گے)
اور تم اپنے گھروں میں اس طرح پردہ ڈالوگے
جس طرح کعبہ پر پردہ ڈالا جاتا ہے صحابہؓ
نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
اس روز ہم آج کے دن سے بہتر حال میں
ہونگے اس لئے کہ ہم کو عبادت کے لئے کافی
وقت ملیگا اور محنت و اشغال سے بے فکری
ہوگی آپ نے فرمایا نہیں آج کے دن تم اس
سے بہتر ہو (ترمذی)

# دل کو نرم کرنے والی حدیثیں

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا لَمْ يُبَارَكْ لِلْعَبْدِ فِيْ مَالِهٖ جَعَلَهٗ فِي الْمَآءِ وَالطِّيْنِ (بیہقی)

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جب بندہ کے مال میں برکت نہ دی جائے تو وہ اس کو پانی اور مٹی میں خرچ کر دیتا ہے (بیہقی)

# فقرا کی فضیلت

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَضِيَ مِنَ اللهِ بِالْيَسِيْرِ مِنَ الرِّزْقِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ بِالْقَلِيْلِ مِنَ الْعَمَلِ۔ (بیہقی)

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو شخص اللہ کے دیئے ہوئے تھوڑے سے رزق پر راضی ہو جائے خداوند تعالےٰ اس سے تھوڑے سے عمل پر راضی ہو جاتا ہے

# مہمان کا حق

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ اٰخِرُ كَلَامِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلصَّلٰوةُ اِتَّقُوا اللهَ فِيْمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ (الادب المفرد)

(بروایت علیؓ بن ابی طالب) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری کلمات یہ تھے "نماز" "نماز" جو تمہارے دستِ نگر ہیں ان کے بارے میں خدا سے ڈرتے رہو۔ (الادب المفرد)

# علاماتِ قیامت

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا فَعَلَتْ اُمَّتِيْ خَمْسَ عَشَرَةَ خَصْلَةً حَلَّ بِهَا الْبَلَاءُ وَعَدَّ هٰذِهِ الْخِصَالَ وَلَمْ يَذْكُرْ تُعُلِّمَ لِغَيْرِ الدِّيْنِ قَالَ وَبَرَّ صَدِيْقَهٗ وَجَفَا اَبَاهُ وَقَالَ وَشُرِبَ الْخَمْرُ وَلُبِسَ الْحَرِيْرُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب کہ میری امت ان پندرہ باتوں کو کرے گی (جن کا ذکر اوپر کی حدیث میں ہوا ہے) تو اس پر وہ بلا نازل ہوگی (جس کا ذکر مندرجہ ذیل حدیث میں کیا گیا ہے) حضرت علیؓ نے یہ پندرہ باتیں گنائیں لیکن ان میں "علم کو دین کے لئے نہیں دنیا حاصل کرنے کیلئے سیکھنے کا ذکر نہیں کیا اور جب آدمی اپنے دوست کو اپنا ہمنشیں بنائے گا اور باپ کو اپنے سے دور رکھے گا" کی جگہ یہ الفاظ بیان کئے کہ جب دوست کے ساتھ احسان کرے گا اور باپ پر ظلم وستم ڈھائے گا اور جب شرابیں پی جائیں گی۔" کی جگہ "جب ریشم پہنا جائے گا" بیان کیا۔ (ترمذی)

---

لہ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اتُّخِذَ الْفَيْءُ دُوَلًا وَالْاَمَانَةُ مَغْنَمًا وَالزَّكٰوةُ مَغْرَمًا وَتُعُلِّمَ لِغَيْرِ الدِّيْنِ وَاَطَاعَ الرَّجُلُ امْرَاَتَهٗ وَعَقَّ اُمَّهٗ وَاَدْنٰى صَدِيْقَهٗ وَاَقْصٰى اَبَاهُ وَظَهَرَتِ

حضرت ابوہریرہؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جبکہ مال غنیمت کو دولت قرار دیدیا جائے گا (یعنی جب مال غنیمت کو امراء اور صاحب منصب لوگ دولت قرار دے کر خود لے لیں گے اور ضعیف اشخاص کو اس میں سے حصہ نہ دیں گے) اور جب امانت کے مال

الْاَصْوَاتُ فِي الْمَسَاجِدِ وَسَادَ
الْقَبِيْلَةَ فَاسِقُهُمْ وَكَانَ
زَعِيْمُ الْقَوْمِ اَرْذَلَهُمْ وَاُكْرِمَ
الرَّجُلُ مَخَافَةَ شَرِّهٖ وَظَهَرَتِ
الْقَيْنَاتُ وَالْمَعَازِفُ وَشُرِبَتِ
الْخُمُوْرُ وَلَعَنَ اٰخِرُ هٰذِهِ
الْاُمَّةِ اَوَّلَهَا فَارْتَقِبُوْا عِنْدَ
ذٰلِكَ رِيْحًا حَمْرَاءَ وَزَلْزَلَةً
وَخَسْفًا وَّمَسْخًا وَّقَذْفًا وَّاٰيَاتٍ
تَتَابَعُ كَنِظَامٍ قُطِعَ سِلْكُهٗ فَتَتَابَعَ
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

کو غنیمت شمار کر لیا جائے گا۔ (یعنی جب
لوگ امانت کے مال میں خیانت کریں گے
اور اس کو مالِ غنیمت سمجھ لیں گے) اور
زکوٰۃ کو تاوان سمجھ لیا جائے گا اور جب
علم کو دین کے لئے نہیں بلکہ دُنیا طلبی حاصل
کرنے کے لئے سیکھا جائے گا۔ اور جب
مرد عورت کی اطاعت کرے گا۔ (یعنی
جو کچھ عورت کہے گی اس کو بجالائے گا)
اور جب (بیٹا) ماں کی نافرمانی کرے گا اور
اس کو رنج دے گا۔ اور جب آدمی دوست
کو اپنا ہمنشیں بنائے گا۔ اور جب باپ
دُور کر دے گا۔ اور جب مسجد میں زور زور سے باتیں کی جائیں گی اور شور
مچایا جائے گا۔ اور جب قوم کی سرداری قوم کا ایک فاسق آدمی کرے گا۔ اور
جب قوم کے امور کا سربراہ قوم کا کمینہ اور ارزل شخص ہوگا۔ اور جب آدمی
تعظیم اس کی بُرائیوں سے بچنے کیلئے کی جائے گی۔ اور جب گانے والی عورتیں
ظاہر ہوں گی (اور لوگ ان سے اختلاط کریں گے) اور جب باجے ظاہر ہونگے
اور شرابیں پی جائیں گی (یعنی علانیہ) اور جب اس اُمت کے پچھلے لوگ
اگلے لوگوں کو بُرا کہیں گے اور ان پر لعنت کریں گے اس وقت تم ان چیزوں کے
وقوع میں آنے کا انتظار کرو۔ یعنی تیز و تند سُرخ آندھی۔ زلزلہ۔ زمین میں
دھنس جانے۔ صورتیں مسخ و تبدیل ہو جانے کا اور پتھروں کے برسنے کا اور
ایسی پے در پے نشانیوں کا (جو قیامت سے پہلے اس طرح آئیں گی) گویا وہ موتیوں

کی ایک ٹوٹی ہوئی لڑی ہے۔ جس سے پے در پے موتی گر رہے ہیں (ترمذی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ رَجُلٌ مِنْ وَّرَاءِ النَّهْرِ يُقَالُ لَهُ الْحَارِثُ حَرَّاثٌ عَلٰى مُقَدِّمَتِهِ مَنْصُوْرٌ يُوَطِّنُ وَيُمَكِّنُ لِاٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا مَكَّنَتْ قُرَيْشٌ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَبَ عَلٰى كُلِّ مُؤْمِنٍ نَصْرُهٗ اَوْ قَالَ اِجَابَتُهٗ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤٗدَ

حضرت علی رضؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ایک شخص ان شہروں میں جو نہر کے پیچھے واقع ہیں ہوگا حارث حراث ہوگا اس کی فوج کے اگلے حصہ پر ایک شخص ہوگا جس کا نام منصور ہوگا۔ یہ حارث محمد صلی اللہ علیہ کی اولاد کو جگہ یا ٹھکانا دے گا جس طرح کہ قریش (کے ان لوگوں) نے (جو ایمان لے آئے تھے) محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ٹھکانا دیا تھا ہر مسلمان پر اس شخص کی مدد واجب ہے۔ (ابوداؤد)

# جنّت اور جنّتیوں کے صفات

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ فِي الْجَنَّةِ لَمُجْتَمَعًا لِلْحُوْرِ الْعِيْنِ يَرْفَعْنَ بِاَصْوَاتٍ لَمْ تَسْمَعِ الْخَلَائِقُ مِثْلَهَا يَقُلْنَ نَحْنُ الْخَالِدَاتُ فَلَا نَبِيْدُ وَنَحْنُ النَّاعِمَاتُ فَلَا نَبْاَسُ وَنَحْنُ الرَّاضِيَاتُ فَلَا نَسْخَطُ طُوْبٰى لِمَنْ كَانَ لَنَا وَ

حضرت علی رضؓ کہتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جنت میں حور عین کے اجتماع کی ایک جگہ ہوگی (یعنی ایک جگہ ایسی ہوگی جہاں حوریں جمع ہوا کریں گی) اس اجتماع میں بلند آواز سے ترانے گائیں گی ان کی آواز اس قدر دلکش ہوگی کہ لوگوں نے کبھی بھی نہ سنی ہوگی یہ حوریں اس قسم کا ترانہ گائیں گی۔ ہم

كَمَا لَهُ ذُو الْتِرْمِذِيُّ — ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ کبھی فکرمند نہ ہوں گے۔ ہم اپنے پروردگار یا اپنے خاوندوں سے راضی اور خوش رہیں گے کبھی ناخوش نہ ہوں گے۔ خوشخبری ہر اس شخص کے لئے جو ہمارے لئے ہے۔ اور ہم اس کے لئے ہیں۔ (ترمذی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ فِي الْجَنَّةِ لَسُوْقًا مَا فِيْهَا شِرًى وَلَا بَيْعٌ اِلَّا الصُّوَرَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ فَاِذَا اشْتَهَى الرَّجُلُ صُوْرَةً دَخَلَ فِيْهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جنت میں ایک بازار ہے جس میں خرید وفروخت نہیں ہوتی۔ بلکہ مردوں اور عورتوں کی صورتوں کا بازار ہوگا یعنی جب کوئی شخص کسی کو خوش کرنا چاہے تو اس کو اس بازار میں سے کر آجائے گا۔ (ترمذی)

## فَضَائِلِ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

### رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صفات

عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ ضَخْمُ الرَّأْسِ وَاللِّحْيَةِ شَثْنُ الْكَفَّيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ مُشْرَبًا حُمْرَةً ضَخْمُ الْكَرَادِيْسِ طَوِيْلُ الْمَسْرُبَةِ اِذَا مَشٰى تَكَفَّأَ تَكَفُّؤًا كَاَنَّمَا يَنْحَطُّ مِنْ

حضرت علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ تو دراز قامت تھے اور نہ پستہ قد آپ کا سر مبارک بڑا تھا اور ڈاڑھی گنجان تھی۔ ہتھیلیاں اور پاؤں فربہ اور پُرگوشت تھے۔ رنگ آپ کا سُرخ وسفید تھا۔ ہڈیوں کے جوڑ موٹے تھے۔ سینہ سے ناف تک بالوں کی ایک لمبی دھاری

صَبَبٍ لَمْ أَرَ قَبْلَهُ وَلَا بَعْدَهُ مِثْلَهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

یا کیر تھی۔ جب آپ چلتے تو آگے کی جانب جھکے ہوئے گویا آپ نشیب میں جا رہے ہیں۔ نہ آپ سے پہلے اور نہ آپ کے بعد میں نے کوئی شخص آپ جیسا نہیں دیکھا۔ آپ پر خدا کی رحمت اور سلام ہو (ترمذی)۔

وَعَنْهُ كَانَ إِذَا وَصَفَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَمْ يَكُنْ بِالطَّوِيْلِ الْمُمَغَّطِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ الْمُتَرَدِّدِ وَكَانَ رَبْعَةً مِّنَ الْقَوْمِ وَلَمْ يَكُنْ بِالْجَعْدِ الْقَطَطِ وَلَا بِالسَّبِطِ كَانَ جَعْدًا رَجِلًا وَلَمْ يَكُنْ بِالْمُطَهَّمِ وَلَا بِالْمُكَلْثَمِ وَكَانَ بِالْوَجْهِ تَدْوِيْرٌ أَبْيَضُ مُشْرَبٌ أَدْعَجُ الْعَيْنَيْنِ أَهْدَبُ الْأَشْفَارِ جَلِيْلُ الْمُشَاشِ وَالْكَتِدِ أَجْرَدُ ذُوْ مَسْرُبَةٍ شَثْنُ الْكَفَّيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ إِذَا مَشٰى يَتَقَلَّعُ كَأَنَّمَا يَمْشِيْ فِيْ صَبَبٍ وَإِذَا الْتَفَتَ الْتَفَتَ مَعًا بَيْنَ كَتِفَيْهِ خَاتَمُ النُّبُوَّةِ وَهُوَ خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ أَجْوَدُ النَّاسِ صَدْرًا وَأَصْدَقُ النَّاسِ لَهْجَةً وَأَلْيَنُهُمْ عَرِيْكَةً وَأَكْرَمُهُمْ

حضرت علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب کہتے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نہ تو لانبے تھے اور نہ پستہ قد بلکہ متوسط بالقامت تھے آپ کے بال نہ تو گھونگریالے تھے نہ بالکل سیدھے بلکہ کچھ بل کھائے ہوئے تھے آپ نہ بہت موٹے تھے اور نہ بالکل نحیف و دُبلے۔ آپ کا چہرہ گول تھا۔ اور سفید سُرخی لئے ہوئے۔ آپ کی آنکھیں سیاہ تھیں اور پلکیں لمبی اور آپ کی ہڈیوں کے سرے یعنی جوڑ موٹے تھے، آپ کے جسم پر بال نہ تھے صرف ایک دھاری یا لکیر بالوں کی تھی جو سینہ سے ناف تک چلی گئی تھی۔ ہاتھ اور پاؤں پُرگوشت تھے جب چلنے کے لئے قدم اٹھاتے تو گویا آپ بلندی سے نیچے اُتر رہے ہیں۔ اور جب آپ اِدھر اُدھر دیکھتے تو پورے جسم کے ساتھ متوجہ ہوتے تھے۔ آپ کے دونوں شانو

عَشِیْرَۃً وَمَنْ رَاٰہُ بَدِیْھَۃً ھَابَہٗ وَمَنْ خَالَطَہٗ مَعْرِفَۃً اَحَبَّہٗ یَقُوْلُ نَاعِتُہٗ لَمْ اَرَ قَبْلَہٗ وَلَا بَعْدَہٗ مِثْلَہٗ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ)

کے درمیان مُہرِ نبوت تھی اور آپ خاتم النبیین تھے۔ آپ لوگوں میں نہایت کشادہ دل اور سخی اور زبان کے نہایت سچے تھے۔ آپؐ نہایت صاف الفاظ میں گفتگو فرماتے تھے۔ آپؐ طبیعت کے نہایت نرم اور قوم کے لحاظ سے نہایت شریف بزرگ تھے جو شخص آپؐ کو یکایک دیکھتا اس پر ہیبت طاری ہو جاتی اور جو شخص آپؐ کو پہچان کر کے آپؐ سے محبت سے محبت اور اختلاط رکھتا آپؐ سے محبت کرتا۔ حضورؐ کی صفات بیان کرنے والے یعنی حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ حضورؐ کی وفات سے پہلے اور آپؐ کی وفات کے بعد میں نے آپؐ جیسا کوئی شخص نہیں دیکھا۔ آپؐ پر خدا کی رحمت ہو (ترمذی)

وَعَنْ عَلِیٍّ اَنَّ اَبَا جَھْلٍ قَالَ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّا لَا نُکَذِّبُکَ وَلٰکِنْ نُکَذِّبُ بِمَا جِئْتَ بِہٖ فَاَنْزَلَ اللہُ تَعَالٰی فِیْھِمْ فَاِنَّھُمْ لَا یُکَذِّبُوْنَکَ وَلٰکِنَّ الظّٰلِمِیْنَ بِاٰیٰتِ اللہِ یَجْحَدُوْنَ (رواہ الترمذی)

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ ابوجہل نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ ہم تم کو جھوٹا نہیں کہتے ہم تو اس چیز کو جھٹلاتے ہیں جس کو تم لائے ہو (یعنی جس کو تم وحیِ الٰہی بتاتے ہو۔ خداوند تعالٰے نے ابوجہل وغیرہ کے متعلق یہ آیت نازل فرمائی : فَاِنَّھُمْ لَا یُکَذِّبُوْنَکَ وَلٰکِنَّ الظّٰلِمِیْنَ بِاٰیٰتِ اللہِ یَجْحَدُوْنَ (وہ تجھ کو نہیں جھٹلاتے بلکہ یہ ظالم خدا تعالےٰ سے تجاوز کرنے والے ہیں، خدا تعالےٰ کی آیتوں کو جھٹلاتے ہیں (ترمذی)

# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق وعادات

وَعَنْ عَلِيٍّ أَنَّ يَهُودِيًّا كَانَ يُقَالُ لَهُ فُلَانٌ حَبْرٌ كَانَ لَهُ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَنَانِيرُ فَتَقَاضَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ يَا يَهُودِيُّ مَا عِنْدِي مَا أُعْطِيكَ قَالَ فَإِنِّي لَا أُفَارِقُكَ يَا مُحَمَّدُ حَتّٰى تُعْطِيَنِي فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذًا أَجْلِسُ مَعَكَ فَجَلَسَ مَعَهُ فَصَلّٰى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ الْآخِرَةَ وَالْغَدَاةَ وَكَانَ أَصْحَابُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَهَدَّدُونَهُ وَيَتَوَعَّدُونَهُ فَفَطِنَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا الَّذِي يَصْنَعُونَ بِهِ فَقَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ يَهُودِيٌّ يَحْبِسُكَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنَعَنِي رَبِّي أَنْ أَظْلِمَ مُعَاهِدًا أَوْ غَيْرَهُ فَلَمَّا تَرَجَّلَ النَّهَارُ

حضرت علی رضؓ کہتے ہیں کہ ایک یہودی تھا جس کو فلاں عالم کہا جاتا تھا۔ اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر چند دینار چاہیے تھے۔ اس نے آپ پر تقاضا کیا۔ آپ نے اس سے فرمایا۔ اے یہودی! میرے پاس کچھ نہیں ہے کہ میں تجھ کو دوں۔ اُس نے کہا، محمدؐ میں اُس وقت تک تم سے جُدا نہ ہوں گا۔ جب تک آپ میرا قرض ادا نہ کر دیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا میں تیرے پاس بیٹھ جاتا ہوں۔ چنانچہ آپ اس کے سامنے بیٹھ گئے اور اسی مقام پر آپ نے ظہر، عصر، مغرب، عشا اور پھر صبح کی نماز پڑھی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابیؓ اس یہودی کو دھمکاتے تھے اور نکال دینے کا خوف دلاتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اس کو محسوس کیا۔ کہ صحابیؓ اس کو دھمکاتے ہیں تو آپ نے ان کو منع فرمایا۔ صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا ایک

قَالَ الْيَهُوْدِيُّ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَشَطْرُ مَالِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمَا وَاللّٰهِ مَا فَعَلْتُ بِكَ الَّذِيْ فَعَلْتُ بِكَ اِلَّا لِاَنْظُرَ اِلٰى نَعْتِكَ فِي التَّوْرٰىةِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ مَوْلِدُهٗ بِمَكَّةَ وَمُهَاجَرُهٗ بِطَيْبَةَ وَمُلْكُهٗ بِالشَّامِ لَيْسَ بِفَظٍّ وَّلَا غَلِيْظٍ وَّلَا سَخَّابٍ فِي الْاَسْوَاقِ وَلَا مُتَزَيٍّ بِالْفُحْشِ وَلَا قَوْلِ الْخَنَاءِ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَهٰذَا مَالِيْ فَاحْكُمْ فِيْهِ بِمَآ اَرٰىكَ اللّٰهُ وَكَانَ الْيَهُوْدِيُّ كَثِيْرَ الْمَالِ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ دَلَائِلِ النُّبُوَّةِ

یہودی آپ کو روک سکتا ہے! آپ نے فرمایا خداوند تعالیٰ نے مجھ کو منع فرمایا ہے کہ میں اس شخص پر ظلم کروں جو ہماری پناہ میں ہے یا اس پر جو ہماری پناہ میں نہیں ہے پھر جب دن چڑھ گیا تو یہودی نے کہا، میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا تعالےٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے، اور یہ گواہی دیتا ہوں کہ آپ خدا تعالیٰ کے رسول ہیں اور میرے مال کا آدھا حصہ خدا تعالیٰ کی راہ میں صدقہ ہے اور خدا تعالیٰ کی قسم میں نے آپ کے ساتھ جو معاملہ کیا ہے وہ محض اسلئے کیا ہے کہ میں دیکھوں کہ جو صفات تورات میں مذکور ہیں وہ آپ میں پائی جاتی ہیں یا نہیں، تورات میں لکھا ہے محمدؐ بن عبداللہ مکہ میں پیدا ہوگا طیبہ کی طرف ہجرت کریگا اور اس کی حکومت شام میں ہوگی وہ بدزبان سنگدل نہ ہوگا اور نہ بازار میں شور مچانے والا۔ اور نہ فحش گوئی اس میں ہوگی اور نہ وہ بیہودہ بات کہنے والا ہوگا میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا تعالےٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اور آپ خدا تعالیٰ کے رسول ہیں یہ میرا مال موجود ہے جو حکم آپ مناسب سمجھیں فرمائیں۔ یعنی خدا تعالیٰ کے حکم سے اس کو جہاں چاہیں خرچ فرمائیں۔ راوی کا بیان ہے، یہ یہودی بہت مالدار تھا (بیہقی)

## معجزات

وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِي طَالِبٍ قَالَ كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَكَّةَ فَخَرَجْنَا فِي بَعْضِ نَوَاحِيهَا فَمَا اسْتَقْبَلَهُ جَبَلٌ وَلَا شَجَرٌ اِلَّا يَقُولُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالدَّارِمِيُّ

حضرت علی رضی بن ابی طالب کہتے ہیں کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکہ میں تھا جب ہم آپ کے ساتھ گرد و نواح میں جاتے تو جو پہاڑ (پتھر) اور درخت سامنے آتا وہ یہ کہتا السلام علیک یا رسول اللہ (ترمذی۔ دارمی)

## مسافات

عَنْ عَلِيِّ ابْنِ اَبِي طَالِبٍ اَنَّهُ قَالَ اَصَبْتُ شَارِفًا مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مَغْنَمٍ يَوْمَ بَدْرٍ قَالَ وَاَعْطَانِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَارِفًا اُخْرَى فَاَنَخْتُهُمَا يَوْمًا عِنْدَ بَابِ رَجُلٍ مِنَ الْاَنْصَارِ وَاَنَا اُرِيدُ اَنْ اَحْمِلَ عَلَيْهِمَا اِذْخِرًا لِاَبِيعَهُ وَمَعِي صَائِغٌ مِنْ بَنِي قَيْنُقَاعَ فَاَسْتَعِينَ بِهِ عَلَى وَلِيمَةِ فَاطِمَةَ وَحَمْزَةُ بْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ يَشْرَبُ فِي ذٰلِكَ الْبَيْتِ مَعَهُ قَيْنَةٌ فَقَالَتْ اَلَا يَا حَمْزُ لِلشُّرُفِ النِّوَاءِ. فَثَارَ اِلَيْهِمَا

حضرت علی رض بن ابی طالب نے بیان کیا کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بدر کے دن غنیمت میں ایک اونٹنی ملی، اور مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک اونٹنی اور دی، ان دونوں کو میں نے ایک دن ایک انصاری کے دروازے پر بٹھایا اور میں ارادہ کر رہا تھا کہ ان دونوں پر اذخر لاد کر لے جاؤں تاکہ بیچوں اور میرے ساتھ بنی قینقاع کا ایک سنار تھا اس سے فاطمہ کے ولیمہ کی دعوت میں مدد لوں، حمزہ بن عبد المطلب اسی گھر میں شراب پی رہے تھے۔ ان کے ساتھ ایک گانے والی تھی جو گا رہی تھی کہ

حَمْزَةَ بِالسَّيْفِ فَجَبَّ أَسْنِمَتَهُمَا وَبَقَرَ خَوَاصِرَهُمَا ثُمَّ أَخَذَ مِنْ أَكْبَادِهِمَا قُلْتُ لِابْنِ شِهَابٍ وَمِنَ السَّنَامِ قَالَ قَدْ جَبَّ أَسْنِمَتَهُمَا فَذَهَبَ بِهَا قَالَ ابْنُ شِهَابٍ قَالَ عَلِيٌّ فَنَظَرْتُ إِلَى مَنْظَرٍ أَفْظَعَنِي فَأَتَيْتُ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهُ زَيْدُ بْنُ حَارِثَةَ فَأَخْبَرْتُهُ الْخَبَرَ فَخَرَجَ وَمَعَهُ زَيْدٌ فَانْطَلَقْتُ مَعَهُ فَدَخَلَ عَلَى حَمْزَةَ فَتَغَيَّظَ عَلَيْهِ فَرَفَعَ حَمْزَةُ بَصَرَهُ وَقَالَ هَلْ أَنْتُمْ إِلَّا عَبِيدٌ لِآبَائِي فَرَجَعَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَهْقِرُ حَتَّى خَرَجَ عَنْهُمْ وَذٰلِكَ قَبْلَ تَحْرِيمِ الْخَمْرِ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

یا حمز للشرف النواء اے حمزہ آگاہ ہو، فربہ اونٹنیاں لے لو حمزہ ان دونوں اونٹنیوں کی طرف تلوار لے کر جھپٹ پڑے ان کے کوہان کاٹ ڈالے اور کوکھیں کاٹ دیئے، پھر ان دونوں کی کلیجیاں نکال ڈالیں۔ میں نے ابن شہاب سے پوچھا کہ کوہان کیا ہوا، کہا کوہان کاٹ کر لے گئے، ابن شہاب کا بیان ہے حضرت علیؓ نے کہا کہ میں نے ایسا منظر دیکھا جس نے مجھے دہشت زدہ کر دیا۔ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ کے پاس زید بن حارثہ بھی تھے، میں نے آپ سے واقعہ بیان کیا، تو آپ چلے اور آپ کے ساتھ زید بھی چلے، میں آپ کے ساتھ روانہ ہوا، آپ حمزہ کے پاس پہنچے اور بہت غصہ ہوئے، حمزہ نے اپنی نگاہ اٹھائی اور کہا۔ کیا تم میرے باپ دادوں کے غلام ہو، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُلٹے پاؤں واپس چلے گئے۔ یہ شراب کے حرام ہونے سے پہلے کا واقعہ ہے (بخاری)

# مناقبِ وفضائلِ صحابہ رضوان علیہم اجمعین

## فضائلِ ابوبکرؓ

وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ
قِيلَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ مَنْ نُؤَمِّرُ بَعْدَكَ
قَالَ اِنْ تُؤَمِّرُوْا اَبَا بَكْرٍ تَجِدُوْهُ
اَمِيْنًا زَاهِدًا فِي الدُّنْيَا رَاغِبًا فِي
الْاٰخِرَةِ وَاِنْ تُؤَمِّرُوْا عُمَرَ تَجِدُوْهُ
قَوِيًّا اَمِيْنًا لَا يَخَافُ فِي اللّٰهِ
لَوْمَةَ لَائِمٍ وَاِنْ تُؤَمِّرُوْا عَلِيًّا
وَلَا اَرَاكُمْ فَاعِلِيْنَ تَجِدُوْهُ
هَادِيًا (احمد)

حضرت علی رضؓ کہتے ہیں رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا یا رسول اللہ!
آپ کے بعد کس کو ہم اپنا امیر بنائیں. آپ
نے فرمایا اگر تم ابوبکرؓ کو اپنا امیر بناؤگے
تو اس کو امانت دار. دنیا سے بے پروا.
اور آخرت کی طرف راغب پاؤگے. اور
اگر تم عمرؓ کو اپنا امیر بناؤگے تو تم اس کو
قوی اور امین پاؤگے. وہ احکام خدا میں
کسی ملامت کرنے والے سے نہیں ڈرتا.
اور اگر تم علیؓ کو اپنا امیر بناؤگے اور میرا خیال ہے کہ تم اس کو اپنا امیر نہ بناؤگے تو تم
اس کو راہ راست دکھلانے والا اور ہدایت یافتہ پاؤگے اور وہ تم کو پکڑ کر سیدھے راستے
پر لے جائے گا. (احمد)

وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
رَحِمَ اللّٰهُ اَبَا بَكْرٍ زَوَّجَنِيْ اِبْنَتَهٗ
وَحَمَلَنِيْ اِلٰى دَارِ الْهِجْرَةِ وَصَحِبَنِيْ
فِي الْغَارِ وَاَعْتَقَ بِلَالًا مِنْ مَالِهٖ
رَحِمَ اللّٰهُ عُمَرَ يَقُوْلُ الْحَقَّ وَاِنْ

حضرت علی رضؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے خدائے تعالیٰ
ابوبکرؓ پر رحم فرمائے اس نے اپنی بیٹی کا مجھ
سے نکاح کیا اور اپنے اونٹ پر سوار کرکے
مجھ کو دار الہجرت لے آیا (یعنی مدینہ میں
میرا مصاحب رہا) اور مال سے بلال کو آزاد

كَانَ مُرًّا تَرَكَهُ الْحَقُّ وَمَا لَهُ مِنْ صَدِيْقٍ رَحِمَ اللّٰهُ عُثْمَانَ تَسْتَحْيِيْهِ الْمَلٰئِكَةُ رَحِمَ اللّٰهُ عَلِيًّا اَللّٰهُمَّ اَدِرِ الْحَقَّ مَعَهُ حَيْثُ دَارَ۔ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ۔

کیا اور خداوند تعالیٰ عمرؓ پر رحم فرمائے جو حق بات کہتا ہے اگرچہ وہ تلخ ہوتی ہے۔ حق گوئی نے اسے اس حال پر پہنچایا ہے کہ اس کا کوئی دوست نہیں۔ اور خداوند تعالیٰ عثمانؓ پر رحم فرمائے جس سے فرشتے حیا کرتے ہیں۔ اور خداوند تعالیٰ علیؓ پر رحم فرمائے۔ اللہ حق کو علیؓ کے ساتھ گردش دے یعنی جدھر علیؓ جائے ادھر ہی حق ہے (ترمذی)

## مناقب علی رضؓ

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ سَبْعَةَ نُجَبَاءَ وَرُقَبَاءَ وَاُعْطِيْتُ اَنَا اَرْبَعَةَ عَشَرَ قُلْنَا مَنْ هُمْ قَالَ اَنَا وَابْنَايَ وَجَعْفَرٌ وَحَمْزَةُ وَاَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَمُصْعَبُ بْنُ عُمَيْرٍ وَبِلَالٌ وَسَلْمَانُ وَعَمَّارٌ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ وَاَبُوْذَرٍّ وَالْمِقْدَادُ۔ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ہر نبی کے ساتھ سات آدمی ہوتے ہیں جو اس کے منتخب و برگزیدہ اور رقیب و نگہبان ہوتے ہیں اور مجھ کو ایسے چودہ آدمی دیئے گئے ہیں۔ علیؓ سے پوچھا گیا وہ کون لوگ ہیں۔ علیؓ نے کہا میں۔ میرے دونوں بیٹے (حسنؓ و حسینؓ) جعفرؓ حمزہؓ۔ ابوبکرؓ۔ عمرؓ۔ مصعبؓ بن عمیرؓ۔ بلالؓ سلمانؓ۔ عمارؓ۔ عبداللہ بن مسعودؓ۔ ابوذرؓ اور مقدادؓ (ترمذی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كُنْتُ اِذَا سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعْطَانِيْ وَاِذَا سَكَتُّ ابْتَدَاَنِيْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ۔

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ میں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرتا تو آپ مجھے دیتے اور جب میں خاموش ہوتا تو اس وقت بھی مجھے دیتے۔

وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَا دَارُ الْحِكْمَةِ وَعَلِيٌّ بَابُهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيثٌ غَرِيبٌ وَقَالَ رَوَى بَعْضُهُمْ هٰذَا الْحَدِيثَ عَنْ شَرِيكٍ وَلَمْ يَذْكُرُوا فِيهِ عَنِ الصُّنَابِحِيِّ وَلَا نَعْرِفُ هٰذَا الْحَدِيثَ عَنْ أَحَدٍ مِنَ الثِّقَاتِ غَيْرَ شَرِيكٍ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے میں حکمت کا گھر ہوں اور علیؓ حکمت کے گھر کا دروازہ ہے اس کو ترمذی نے روایت کیا ہے اور کہا یہ حدیث غریب ہے اور کہا بعضوں نے اس کو شریک سے روایت کیا اور صُنابحی کا ذکر نہیں کیا اور ہم اس حدیث کو شریک کے سوا کسی ثقہ سے نہیں جانتے ہیں (ترمذی)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيكَ مَثَلٌ مِنْ عِيسَى أَبْغَضَتْهُ الْيَهُودُ حَتَّى بَهَتُوا أُمَّهُ وَأَحَبَّتْهُ النَّصَارَى حَتَّى أَنْزَلُوهُ بِالْمَنْزِلَةِ الَّتِي لَيْسَتْ لَهُ ثُمَّ قَالَ يَهْلِكُ فِيَّ رَجُلَانِ مُحِبٌّ مُفْرِطٌ يُقَرِّظُنِي بِمَا لَيْسَ فِيَّ وَمُبْغِضٌ يَحْمِلُهُ شَنَآنِي عَلَى أَنْ يَبْهَتَنِي رَوَاهُ أَحْمَدُ.

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! تجھ میں عیسیٰؑ سے ایک مشابہت ہے۔ یہودیوں نے ان کو برا سمجھا یہاں تک کہ ان کی والدہ پر زنا کی تہمت لگائی اور نصاریٰ نے اتنا پسندیدہ محبوب قرار دیا کہ ان کو اس درجہ پر پہنچا دیا جو اُن کے لیے ثابت نہیں ہے (یعنی خدا کا بیٹا) اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے معاملہ میں (یعنی علی کے معاملے میں) دو شخص (یعنی دو جماعتیں) ہلاک ہوں گی (یعنی گمراہی میں مبتلا ہوں گی) ایک تو وہ جو حد سے زیادہ مجھ سے محبت رکھنے والا ہوگا اور مجھ میں وہ خوبیاں بتلائے گا جو مجھ میں نہ ہوں گی۔ دوسرے وہ جو میرا دشمن ہوگا اور مجھ سے دشمنی اس کو اس امر پر آمادہ کر دے گی کہ وہ مجھ پر بہتان باندھے (احمد)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ كَانَتْ لِي مَنْزِلَةٌ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ تَكُنْ لِاَحَدٍ مِّنَ الْخَلَائِقِ فَكُنْتُ اٰتِيْهِ بِاَعْلٰى سَحَرٍ فَاَقُوْلُ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ فَاِنْ تَنَحْنَحَ انْصَرَفْتُ اِلٰى اَهْلِيْ وَاِلَّا دَخَلْتُ عَلَيْهِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر میں میرا اتنا مرتبہ تھا کہ مخلوق میں سے اتنا مرتبہ کسی کا نہ تھا میں صبح ہی صبح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتا اور کہتا السلام علیکم یا نبی اللہ! اگر آپ السلام کے جواب میں کھنکارتے تو میں اپنے گھر واپس چلا جاتا اور اگر آپ نہ کھنکارتے تو میں گھر کے اندر چلا جاتا۔ (نسائی)

وَعَنْهُ قَالَ كُنْتُ شَاكِيًا فَمَرَّ بِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا اَقُوْلُ اللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ اَجَلِيْ قَدْ حَضَرَ فَاَرِحْنِيْ وَاِنْ كَانَ مُتَاَخِّرًا فَارْفَعْنِيْ وَاِنْ كَانَ بَلَاءً فَصَبِّرْنِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَيْفَ قُلْتَ فَاَعَادَ عَلَيْهِ مَا قَالَ فَضَرَبَهُ بِرِجْلِهِ وَقَالَ اللّٰهُمَّ عَافِهِ اَوِ اشْفِهِ شَكَّ الرَّاوِيْ قَالَ فَمَا اشْتَكَيْتُ وَجَعِيْ بَعْدُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں بیمار تھا اور کہہ رہا تھا کہ اللہ تعالیٰ! اگر میری موت کا وقت آگیا ہے تو مجھ کو موت دیکر راحت عنایت فرما اور اگر ابھی موت کا وقت نہیں آیا ہے تو میری زندگی میں وسعت بخش اور اگر یہ بیماری آزمائش و امتحان ہے تو مجھ کو صبر عطا فرما کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے اور فرمایا تو نے کس طرح کہا ہے پھر کہنا، میں نے دعا کے الفاظ کو پھر کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پاؤں سے ٹھکرا کر مجھ سے فرمایا۔ اے اللہ تعالیٰ اس کو عافیت فرما یا شفا بخش (راوی کو شک ہے کہ آپ نے یہ الفاظ فرمائے یا دوسرے الفاظ، علی کا بیان ہے کہ اس دعا کے بعد پھر مجھ کو یہ شکایت یا مرض کبھی نہ ہوا (ترمذی۔ یہ حدیث حسن صحیح ہے)

## عشرہ مبشرہ کے مناقب

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَمَعَ اَبَوَيْهِ لِاَحَدٍ اِلَّا لِسَعْدِ بْنِ مَالِكٍ فَاِنِّيْ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ يَوْمَ اُحُدٍ يَا سَعْدُ ارْمِ فِدَاكَ اَبِيْ وَاُمِّيْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت علی رضہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی کے لئے ماں باپ کو جمع کرتے ہوئے نہیں دیکھا مگر سعد بن مالک رضہ کے لئے چنانچہ اُحد کے دن میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا۔ تیر چلا میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں۔ (بخاری و مسلم)

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعَتْ اُذُنِيْ مِنْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ طَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ جَارَايَ فِي الْجَنَّةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ

حضرت علی رضہ کہتے ہیں کہ میرے کانوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے یہ الفاظ نکلتے سنے ہیں۔ طلحہ رضہ اور زبیر رضہ جنت میں میرے ہمسائے ہیں۔

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ مَا جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبَاهُ وَاُمَّهٗ اِلَّا لِسَعْدٍ قَالَ لَهٗ يَوْمَ اُحُدٍ ارْمِ فِدَاكَ اَبِيْ وَاُمِّيْ وَقَالَ لَهٗ ارْمِ اَيُّهَا الْغُلَامُ الْحَزَوَّرُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

حضرت علی رضہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ماں باپ کو کسی کے لئے جمع نہیں کیا۔ مگر سعد بن ابی وقاص کے لئے چنانچہ اُحد کے دن اُن سے فرمایا سعد! تیر چلا تجھ پر میرے ماں باپ قربان ہوا اور سعد کے لئے آپ نے یہ بھی فرمایا تیر پھینکے جا اے قوی جوان۔ (ترمذی)

## بعض مشہور صحابہ رضہ کے مناقب

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

حضرت علی رضہ کہتے ہیں رسول اللہ

صلى الله عليه وسلم لو كنت مؤمرا أحدا من غير مشورة لأمرت عليهم ابن أم عبد رواه الترمذي وابن ماجة

صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اگر میں مشورہ کے بعد کسی کو امیر (حاکم) بنانا چاہتا تو میں تمہارا سردار (حاکم) ام عبد کے بیٹے (ابن مسعود رضی) کو بناتا (ترمذی، ابن ماجہ)

وعن علي قال استأذن عمار على النبي صلى الله عليه وسلم فقال ائذنوا له مرحبا بالطيب المطيب رواه الترمذي

حضرت علی رض کہتے ہیں کہ عمار رض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حاضری کی اجازت طلب کی نبی نے فرمایا اس کو اجازت دیدو اس پاک آدمی کو خوشخبری ہو (یعنی عمار کو) ترمذی

وعن علي قال بعثني رسول الله صلى الله عليه وسلم أنا والزبير والمقداد وفي رواية وأبا مرثد بدل المقداد فقال انطلقوا حتى تأتوا روضة خاخ فإن بها ظعينة معها كتاب فخذوه منها فانطلقنا تعادى بنا خيلنا حتى أتينا إلى الروضة فإذا نحن بالظعينة فقلنا أخرجي الكتاب قالت ما معي من كتاب فقلنا لتخرجن الكتاب أو لتلقين الثياب فأخرجته من عقاصها فأتينا به النبي

حضرت علی رض کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو زبیر رض کو اور مقداد کو (اور ایک روایت میں مقداد کی جگہ ابو مرثد کا نام آیا ہے، حکم دیا کہ تم روضہ خاخ پر جاؤ! (یہ مقام مدینہ کے قریب مکہ اور مدینہ کے راستہ پر واقع ہے) وہاں ایک عورت ہے جو اونٹ پر کجاوے میں سوار ہے اس کے پاس ایک خط ہے وہ خط تم اس سے لے آؤ! پس ہم اپنے گھوڑوں کو تیزی سے دوڑا کر چلے یہاں تک کہ روضہ خاخ پر پہنچ گئے اور وہ عورت ہم کو وہاں مل گئی، ہم نے اس سے کہا خط نکال کر ہم کو

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا فِيْهِ مِنْ
حَاطِبِ بْنِ أَبِي بَلْتَعَةَ إِلَى نَاسٍ مِّنَ
الْمُشْرِكِيْنَ مِنْ أَهْلِ مَكَّةَ يُخْبِرُهُمْ
بِبَعْضِ أَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا حَاطِبُ
مَا هٰذَا فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَا تَعْجَلْ
عَلَيَّ إِنِّي كُنْتُ امْرَأً مُلْصَقًا فِي
قُرَيْشٍ وَلَمْ أَكُنْ مِنْ أَنْفُسِهِمْ
وَكَانَ مَنْ مَعَكَ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ
لَهُمْ قَرَابَةٌ يَحْمُوْنَ بِهَا أَمْوَالَهُمْ
وَأَهْلِيْهِمْ بِمَكَّةَ فَأَحْبَبْتُ إِذْ فَاتَنِي
ذٰلِكَ مِنَ النَّسَبِ فِيْهِمْ أَنْ أَتَّخِذَ فِيْهِمْ
يَدًا يَحْمُوْنَ بِهَا قَرَابَتِي وَمَا فَعَلْتُ
كُفْرًا وَلَا ارْتِدَادًا عَنْ دِيْنِي وَ
لَا رِضًى بِالْكُفْرِ بَعْدَ الْإِسْلَامِ فَقَالَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
إِنَّهُ قَدْ صَدَقَكُمْ فَقَالَ عُمَرُ دَعْنِي
يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَضْرِبْ عُنُقَ هٰذَا
الْمُنَافِقِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهُ قَدْ شَهِدَ بَدْرًا

دیدے یہ خط مدینہ والوں نے مکہ والوں
کے نام لکھا تھا۔ اس عورت نے کہا میرے
پاس کوئی خط نہیں ہے۔ ہم نے کہا یا تو خط
کو تو خود نکال دے ورنہ ہم تیرے کپڑے
اتار دیں گے آخر وہ خط اس نے اپنی چوٹی سے
نکال کر دیا۔ ہم اس کو لیکر نبی کریم صلی اللہ
علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور
اور دیکھا تو اس میں یہ لکھا حاطبؓ بن بلتعہؓ
کی طرف سے مشرکین مکہ کے نام اس خط
میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق
کچھ خبریں درج تھیں یہ معلوم کرکے رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اے حاطب
یہ کیا بات ہے۔ حاطبؓ نے عرض کیا۔
یا رسول اللہ! میرے معاملہ میں عجلت سے
کام نہ لیجئے، میں ایک ایسا شخص ہوں
جو قریش سے لپٹا یا گیا ہوں، یعنی ان کا
حلیف ہوں، لیکن میں ان میں شامل
نہیں ہوں اور جو لوگ مہاجرین میں سے
آپ کے ساتھ ہیں مکہ والوں سے ان کی قرابت
ہے اور مکہ کے مشرک اس قرابت کے
لحاظ سے ان کے جان و مال کی حفاظت

وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّ اللّٰهَ اطَّلَعَ عَلٰى أَهْلِ بَدْرٍ فَقَالَ اعْمَلُوا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ وَجَبَتْ لَكُمُ الْجَنَّةُ وَفِي رِوَايَةٍ قَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

کرتے ہیں پس میں نے یہ پسند کیا کہ چونکہ میری نسبی قرابت قریش میں نہیں ہے اس لئے میں ایسا کام کروں جس سے وہ مجھ سے خوش رہیں اور وہ میرے قرابت داروں کی حفاظت کریں جو کہ میں ہیں میں نے یہ کام اس لئے نہیں کیا ہے کہ میں کافر یا منافق ہوں یا دین اسلام سے پھر گیا ہوں اور نہ یہ کام میں نے اس لئے کیا ہے کہ اسلام لانے کے بعد میں کفر سے خوش اور راضی ہوں۔ رسول اللہؐ نے سنکر فرمایا حاطبؓ نے تم سے بلاشبہ سچ بات کہہ دی ہے۔ عمرؓ نے کہا یا رسول اللہ! مجھ کو اجازت دیجئے کہ میں اس منافق کی گردن اُڑا دوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، حاطبؓ بدر کے معرکہ میں شریک رہا ہے اور تم حقیقت حال کو جانو ممکن ہے خداوند تعالیٰ نے بدر والوں پر نظر رحمت فرمائی ہو اور ان کی مغفرت کی ہو اس لئے کہ خداوند تعالیٰ نے فرمایا ہے تم جو چاہو کرو تمہارے لئے جنت واجب ہو گئی ہے اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ میں نے تم کو بخش دیا۔ اس کے بعد یہ آیت نازل ہوئی یَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ (اے ایمان والو! میرے اور اپنے دشمنوں کو تم اپنا دوست نہ بناؤ یعنی کافروں سے تعلق نہ رکھو) اس آیت میں حاطب وغیرہ کے لئے زجر و توبیخ کرے (بخاری و مسلم)

# ازواج مطہرات کے

## مناقِب وفضائِل

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ خَيْرُ نِسَائِهَا مَرْيَمُ بِنْتُ عِمْرَانَ وَخَيْرُ نِسَائِهَا خَدِيْجَةُ بِنْتُ خُوَيْلِدٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ قَالَ اَبُوْ كُرَيْبٍ وَاَشَارَ وَكِيْعٌ اِلَى السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ

حضرت علی رضؓ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے مریمؑ بنت عمران ساری اُمت کی عورتوں میں بہتر تھیں۔ اور خدیجۃ الکبریٰؓ بھی سب سے زیادہ بہتر ہیں۔ ایک روایت میں ہے کہ وکیع نے آسمان وزمین کی جانب اشارہ کرکے فرمایا کہ ان کے رہنے والوں میں سب سے بہتر ہیں۔

(بخاری ومسلم)

# فضائل اہل بیت

وَعَنْ اَبِی الطُّفَیْلِ قَالَ سُئِلَ عَلِیٌّ هَلْ خَصَّكُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِشَیْءٍ فَقَالَ مَا خَصَّنَا بِشَیْءٍ لَمْ یَعُمَّ بِهِ النَّاسَ اِلَّا مَا فِیْ قِرَابِ سَیْفِیْ هٰذَا فَاَخْرَجَ صَحِیْفَةً فِیْهَا لَعَنَ اللّٰهُ مَنْ ذَبَحَ لِغَیْرِ اللّٰهِ وَلَعَنَ اللّٰهُ مَنْ سَرَقَ مَنَارَ الْاَرْضِ وَفِیْ رِوَایَةٍ مَنْ غَیَّرَ مَنَارَ الْاَرْضِ وَلَعَنَ اللّٰهُ مَنْ لَعَنَ وَالِدَهٗ وَلَعَنَ اللّٰهُ مَنْ اٰوٰى مُحْدِثًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ

حضرت ابی الطفیل رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم کو (یعنی اہل بیت کو) کسی چیز کے ساتھ مخصوص و ممتاز نہیں کیا گیا جو لوگوں کو عام طور پر نہ دی گئی ہو البتہ اس چیز کے ساتھ مخصوص و ممتاز کیا گیا ہے جو میری اس تلوار کے غلاف کے اندر ہے (یعنی یہ چیز ہم کو خاص طور پر دی گئی ہے لیکن یہ نہیں کہہ سکتا کہ اس کے اندر جو احکام ہیں وہ عام مسلمانوں کیلئے نہیں یا خاص ہمارے لئے) یہ کہہ کر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تلوار کے غلاف میں سے ایک کاغذ نکالا جس میں لکھا تھا کہ اس شخص پر خدا کی لعنت ہو جو زمین کا نشان چرائے (یعنی حد و دمکانات و کھیت وغیرہ) اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ خدا کی لعنت ہو اس شخص پر جو زمین کی علامت میں تغیر و تبدیل کرے اور اس شخص پر جو اپنے باپ پر لعنت کرے اور اس شخص پر خدا کی لعنت ہو جو بدعتی کو ٹھکانہ دے (مسلم)

# سہ ماہی ـــــ فکرونظر ـــــ اسلام آباد


تعلیمی اداروں اور کتب خانوں کے لئے منظور شدہ

( بحوالہ وزارت تعلیم حکومت مغربی پاکستان چٹھی نمبر ۶ ۔ ۶۸ ۔ ۱۲۰ (Bureau (1) (d

جلد ۔ ۲۳ | شوال ۔ ذوالحجہ ۱۳۰۵ ھ جولائی ۔ ستمبر ۱۹۸۵ء | شمارہ ۔ ۱


## فہرست



## مجلس ادارت

# حضرت علیؓ بن ابی طالب

ڈاکٹر محمد حمیداللہ

فاضل مقالہ نگار نے یہ تحقیقی مقالہ اُردُو دائرہ معارف اسلامیہ کیلئے رقم فرمایا تھا۔ بعض ادارتی مجبوریوں کے پیش نظر یہ مکمل طور پر شائع نہ ہو سکا، چنانچہ ڈاکٹر صاحب محترم نے از راہ عنایت فکرونظر میں اشاعت کیلئے ارسال فرمایا — قارئین کے استفادے کیلئے پیش خدمت ہے۔

(ادارہ)

تاریخ اسلام کے کسی شخص کی سوانح عمری لکھنا غالباً اتنا دشوار نہیں جتناحضرت علیؓ کی۔ کیونکہ اس میں تعلق بدقسمتی سے عقائد سے ہوگیا ہے۔ اور سنّی، شیعہ، معتزلی، اور اباضی (خارجی) مورخ بھی بےشعوری میں جذبات سے اتنے متاثر نظر آتے ہیں کہ آج ساڑھے تیرہ سو سال بعد بھی دامن سمیٹ کر کوئی ایسی چیز لکھنا آسان نہیں جسے سب قبول کر سکیں۔ اختلافی چیزوں سے سکوت کرنے میں سوانح عمری نامکمل ہو جاتی ہے، اور تحقیق حق کے نتائج کو بیان نہ کرنا بددیانتی ہوتی ہے۔ بہرحال ہم امکانی حد تک کوشش کرینگے۔

یہ ابو طالب بن عبدالمطلب اور ان کی بیوی فاطمہ بنت اسد بن ہاشم کے بیٹے، پیغمبر اسلام کے چچازاد بھائی اور داماد، اور سابقین اوّلین میں سے تھے۔ ولادت کہتے ہیں اس وقت ہوئی جب حاملہ ماں جوف کعبہ کے اندر تھی (۱) سنّی انہیں خلفائے راشدین میں بطور خلیفۂ چہارم داخل کرتے ہیں۔ شیعوں کے ہاں ان کو خلیفۂ اول

ہونے کا حقدار سمجھا جاتا ھے ۔ معتزلہ ان کی فضیلت کے بارے میں سنّیوں سے اختلاف کرتے ھیں ۔ غالی خارجی ان کو اسلام ھی سے خارج کرتے ھیں ۔

یتیم پیغمبر اسلام نے ابو طالب کے گھر میں پرورش پائی اور سن شعور کو پہنچے تو چچا کو تجارتی کاروبار میں مدد دیتے رھے ۔ حضرت خدیجہؓ سے نکاح کے بعد چچا کا مکان ترک کیا اور بیوی کی تجارت میں شریک اور کارندہ ھوگئے ۔ یہ تو واضح نہیں کہ پھر چچا کی دکان بھی چلاتے رھے یا نہیں ، لیکن چچا کا مالی بوجھ کم کرنے کے لئے اس کے ایک بیٹے ، علیؓ، کو اپنی تبنیت میں لے لیا اور سفارش کر کے ایک دوسرے بیٹے ، جعفر کو عباس بن عبدالمطلب کی تبنیت دلا دی ۔ علیؓ سانولے اور ستہ قد تھے ۔ زمانۂ خلافت میں کوفہ میں لوگ ان کو دیکھتے تو ،،بزرگ اشکنب ( شکم ) آمد ،، کا فقرہ کسا کرتے تھے [۲] بڑا سر ، ذھین اور سورما سپاھی تھے ۔ روحانی لگاؤ بھی بہت تھا ، اور شیعہ ھی نہیں سنّیوں کے ہاں بھی متعدد سلسلہ ھائے طریقت انہیں کے توسط سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے متصل ہوتے ھیں ، جیسے قادریہ ، سہروردیہ ۔

ان کا بعثت نبوی کے وقت علی العموم نابالغ ہونا سمجھا جاتا ھے ۔ ابن سعد (طبقات ۳ ـ ۱ ، ص ۱۳) کے مطابق ،،گیارہ ، دس ، نو ، یا نو سے بھی کم سال کے ، تھے ۔ ممکن ھے بعثت کے وقت تقریباً نو سال کے ھوں ، اور فترت کے بعد جب تبلیغ شروع کی تو گیارہ ساڑھے گیارہ سال کی عمر میں یہ بھی مسلمان ہوتے ھوں ۔ ابن کثیر کے مطابق نو <، ۸ ، ۹ ، ۱۰ ، ۱۱ ، ۱۲ ، ۱۳،۱۳ ، ۱۵ یا ۱٦ سال کی عمر میں اسلام لاتے تھے ۔ ابتدائی مسلمانوں میں سے ایک کا بیان

ھے : میں نے ایک دن دیکھا کہ ایک شخص اٹھک بیٹھک کر رہا ھے اور اس کے دائیں ایک لڑکا ، اور پیچھے ایک عورت بھی اقتدا کر رہے ھیں ۔ دریافت پر لوگوں نے مجھے بتایا کہ یہ آنحضرتؐ ، ان کا متبنیٰ علیؑ ، اور ان کی بیوی خدیجہ ھیں اور ایک نئے دین پر عمل کرنے لگے ھیں (۳)

طبری نے علیؑ کے اسلام لانے کی دو روایتیں بیان کی ھیں ۔ ایک ( ص ۱۱۶۳ ) یہ کہ وہ شروع ھی سے مسلمان ہوگئے تھے اور چھپ کر نماز پڑھتے تھے ۔ ایک دن ابو طالب نے دیکھ لیا اور پوچھا : کیا کر رہے ھو ؟ پھر منع نہ کیا بلکہ کہا کہ آنحضرتؐ اچھی بات ھی کا مشورہ دیتے ھیں اس لئے برابر پیچھے کیا کرو ۔ (۴) دوسری روایت (طبری ۱۱۷۲-تا ۱۱۷۳) کے مطابق ایک دن آنحضرتؐ نے اپنے رشتہ داروں کو جمع کر کے تبلیغ کی اور کہا کہ کون ھے جو مسلمان ھو ؟ وہ میرا بھائی ، وصی (نافذ کنندۂ وصیت ) اور تم میں میرا خلیفہ (نائب ) ھوگا ۔ ــــ النسائی فی الخصائص کی روایت میں ، جیسا کہ ازالۃ الخفا ۲ ۔ ۲۵۲ میں نقل ہوا ھے ، الفاظ یہ تھے : میرا بھائی اور صاحب (رفیق ) اور تم میں میرا وارث ہوگا ۔ ــــ حضرت علیؑ کہتے ھیں : کسی نے بھی اسے قبول کرنا نہ چاھا ۔ میں اس وقت سب سے کم سن تھا ، میری آنکھوں میں آشوب چشم کی وجہ سے ) سب سے زیادہ گندگی تھی اور میری پنڈلیاں سب سے زیادہ نحیف تھیں ۔ میں اٹھا اور بولا : ..میں ، اے اللہ کے نبی ، اس کام میں آپؐ کا وزیر (بوجھ اٹھانے میں شریک ) رھونگا ۔ ۔ اس پر حضورؐ نے میری گردن پر ھاتھ رکھا اور فرمایا : یہ میرا بھائی ، میرا وصی اور تم میں میرا خلیفہ ھے ، اس لئے اس کی بات سنو اور اس کی اطاعت

کرو ۔ اس پر حاضرین ہنسنے لگے اور کہا : ابو طالب (مبارک ہو) ، محمد کہہ رہا کہ اب تمہیں بھی اپنے بیٹے کی بات سننی اور ماننی ہوگی ۔ اس طنز کی وجہ سے ابو طالب نے اسلام قبول نہ کیا ۔ اس روایت میں ایک تو الفاظ کو اصطلاحی نہیں بلکہ لغوی معنوں میں لینا چاہئے کہ ابھی اصطلاحیں وجود میں نہ آئی تھیں ۔ دوسرے وصی اور موصیٰ لہ ایک نہیں ہوتے : آنحضرتؐ کا موصی لہ کون تھا ، معلوم نہیں ۔ اور تیسرے علیؓ فوراً خلیفہ بن گئے ، یہ نہیں کہ آنحضرتؐ کی وفات پر خلیفہ بنے ۔ اس بنا پر ہم نے ..جانشین .. کی جگہ ..نائب.. ترجمہ کیا ہے ۔ اور ظاہر ہے کہ یہ خلافت یا نیابت اس وقت کی کارکردگی کے مطابق ہوگی ۔ اور اس وقت تک سلطنت اور حکومت کا سوال نہ تھا ، بلکہ روحانی تعلیم تھی ، اور روحانی امور کی مملکت میں وہ رسول اللہؐ کے خلیفۂ بلا فصل سنّیوں کے ہاں بھی ہیں :

مواخات عمل ہجرت میں آنحضرتؐ نے علیؓ کو اپنا بھائی بنایا ، جس طرح ابو بکرؓ کو عمرؓ کا ۔ ہجرت کے بعد علیؓ کو سہل بن حنیف اوسی انصاری کا بھائی بنایا گیا ۔ اور ان دونوں میں دوستی ہمیشہ برقرار رہی چنانچہ علیؓ جب خلافت کے لئے کوفہ روانہ ہوئے تو سہل ہی کو مدینہ کا گورنر بنایا ، پھر شام کا گورنر نامزد کر کے دمشق پر قبضہ کرنے کا حکم دیا ، مگر معاویہ کی فوجوں نے پیش قدمی کی اور ان کو نیزے کی نوک سے بھگا دیا (۵)۔ پھر جنگ صفین میں یہ علیؓ کی فوج میں نظر آتے ہیں ۔

رسول اکرمؐ کے پاس مشرکین مکہ کی جو امانتیں تھیں ، وہ مناظر احسن گیلانی کے گمان میں مضاربت کے اصول پر نفع آور تجارتی حصہ داری سے متعلق ہونگی ۔ بہرحال جب آپؐ ہجرت کر کے مدینہ

جائے لگے تو یہ امانتیں واپس کرنے کا کام حضرت علیؓ ھی کے سپرد کیا اور کہا کہ تین دن بعد یہ مالکوں کو واپس پہنچا کر مدینہ آجاؤ .

آنحضرتؐ کی یہ امانت داری مخالفین کو بری لگتی ھے چنانچہ انسائیکلو پیڈیا آف اسلام کے جدید ایڈیشن میں مادۂ علی میں کوئی وجہ بتائے بغیر لکھا ھے : ..یہ مختلف وجوہ سے غیرقرین قیاس ھے ..۔

ایک عجیب واقعہ نسائی میں بلا تاریخ ھے (۱)اسے ھجرت کی رات ھی کا واقعہ قرار دیا گیا ھے . وہ یہ کہ عـلیؓ اور رسول اللہؐ رات کو کعبہ گئے اور عـلیؓ کو آنحضرتؐ نے اپنے کندھوں پر اٹھایا اور علیؓ نے کعبہ کی چھت پر کے ایک تانبے کے مضبوط نصب شدہ بت کو اکھاڑ کر نیچے پھینک دیا اور وہ کچھ ٹوٹ بھی گیا . پھر دونوں جبکہ سے تیز تیز وھـاں سے واپس ھو گئے . کعبہ کی چھت پر ھبل نصب تھا . کیا وھی مراد ھے ؟

ھجرت کے بعد صفر سنہ ۲ میں انھوں نے رسول اللہؐ کی دختر فاطمہ سے نکاح کیا . رخصتی چند ماہ بعد ھوئی . بلاذری (انساب ، مخطوطہ استانبول ۱ ـ ۲٦۵) کے مطابق آپ کا حلیہ بی بی فاطمہ کو بسند نہ تھا تو آنحضرتؐ نے سفارش کی کہ وہ ..أکثرھم عـلما و أعظمھم حـلما .. کئی بچے ھوئے جن میں امام حسن اور امام حسین ممتاز ھیں . ایک بیٹی ام کلثوم سے حضرت عمرؓ نے اپنے زمـــانۂ خلافت میں نکاح کیا . ایک بارحضرت علیؓ نے ابو جھل کی نو مسلم بیٹی سے نکاح کرنا چاھا تو آنحضرتؐ نے منع فرمایا کہ فاطمہ کا دل دکھیگا . اس لئے بی بی کی وفات تک وہ صرف ایک بیوی پر اکتفا کرتے رھے . شروع میں گھر داماد رھے بی بی فاطمہ اور حضرت عائشہ کے کمروں کے درمیان صرف ایک دیوار حائل تھی . اس میں ایک

کھڑکی تھی جس سے رسول اکرمؐ اپنی لڑکیوں کو دیکھ اور ان سے بات چیت کر سکتے تھے ۔ ام کلثوم کے حضرت عثمانؓ سے نکاح کے بعد فاطمہ وھاں تنہا رہ گئیں ، پھر شوھر علیؓ بھی وھیں رھنے لگے ۔ رسول اللہؐ کے مکان کے سارے حجروں کی طرح ، حضرت علیؓ کے کمرے کا بھی صرف ایک دروازہ تھا جو اولاً مسجد کے صحن میں کھلتا تھا ، پھر تبدیل قبلہ کے بعد مسجد کی اولین صفوں اور مسقف حصے میں کھلنے لگا ۔ ان کمروں میں مقابل سمت میں دروازے نہ تھے۔ غسل وغیرہ کے لئے باھر نکلنا چاھتے تو مسجد میں سے گذرنے کے سوا چارہ نہ تھا ۔ اسی لئے ، تبدیل قبلہ پر لوگوں کے قبلے کی دیوار میں کھلنے والے سارے دروازے بند کرا دے گئے ، اور مسجد میں حالت جنابت میں داخلہ ممنوع قرار دیا گیا تو اس سے خود رسول اکرمؐ اور حضرت علیؓ کو مستثنیٰ کرنا ناگزیر تھا (جیسا کہ ترمذی وغیرہ نے صراحت کی ھے ) ۔ عورتیں اپنے کمروں کے اندر ٹب میں بیٹھ کر نہا لیا کرتیں ۔ (حضرت حفصہ کے ٹب میں خود رسول اللہؐ کو مرض موت کے زمانے میں سات مختلف کنوؤں کے پانی سے نہلانا سب کو معلوم ھے ) ؛ بنی قینقاع کے اخراج پر جب ان کے مکان خالی ھوئے تو ان میں سے ایک حضرت علیؓ کو دیا گیا ، اور رسول اللہؐ اپنے نواسوں اور ان کے والدین کو دیکھنے وھیں جایا کرتے تھے [۱] ۔ تبدیل قبلہ کے بعد پبلک کے مسجد میں کھلنے والے جو دروازے بند کرائے گئے ، وہ صرف قبلہ رخ دیوار میں معلوم ھوتے ھیں ، کیونکہ وفات نبوی سے عین قبل جب لوگوں کے دروازے مکرر بند کرائے گئے ( اور ان میں سے حضرت ابو بکرؓ کا دروازہ مستثنیٰ کیا گیا ) ، تو ان دونوں واقعات میں تطبیق کی یہی صورت ھو سکتی ھے کہ پہلے حکم کو قبلہ رخ

دیوار سے متعلق کیا جائے ، اور دوسرے حکم کو باقی مسجد سے ورنہ پہلے حسکم کے بعد نئے دروازے کھل نہ سکتے ۔

حضرت علیؓ کی سوق بنی قینقاع میں منتقلی کے بعد ان کا تخلیہ کردہ کمرہ رسول اکرمؐ کے لئے زور یعنی ملاقات گاہ بن گیا ۔ جیسا کہ سمہودی میں ہے ۔ یہ حضرت عائشہ کے کمرے سے متصل تھا اور شروع میں وہاں رسول اللہؐ کی لڑکیاں رہتی تھیں ۔

سنہ ۲ کے غزوۂ بدر میں انہوں نے سفید صوف کا طرہ لگایا تھا (ابن سعد ۳ ـ ۱ ، ص ١٤) ۔ اس موقع پر اور ہسر دیگر جنگ میں بہ کثرت دشمنوں کو تہ تیغ کیا ۔ تبوک میں ان کو ساتھ لینے کی جگہ آنحضرتؐ نے انہیں مدینے میں نائب کی حیثیت سے چھوڑا ۔ لوگوں (غالباً منافقوں ) نے طنز کیا کہ تم اچھے سپاہی نہیں ہو اس لئے تمہیں عورتوں بچوں میں چھوڑا ہے ۔ یہ بھاگے ہوئے جا کر آنحضرتؐ سے کیمپ میں گلہ کرتے ہیں تو حضور فرماتے ہیں : ..کیا تمہیں سند نہیں کہ میرے پاس تمہارا وہی مرتبہ ہو جسو حضرت ہارون کا حضرت مسوسیٰ کے پاس تھا؟ بجز اس کے کہ میرے بعد کوئی دوسرا نبی نہیں ۔ ۸۱) (کہ کوہ طسور کے اعتسکاف کے زمانے میں وہ بنی اسرائیل میں نائب بن کر رہے تھے ) ۔ مگر راز کی وجہ جسسو آنحضرتؐ ان سے پبلک میں بتا نہیں سکتے تھے کچھ اور معلوم ہوتی ہے : مشہور منافق ابن ابّی کا برتاؤ ان دنوں بہت مشتبہ ہوگیا تھا ، حتیٰ کہ وہ تبوک کی اس مہم میں کچھ دور شریک رہ کر مدینہ واپس آگیا تھا ؛ جیسا کہ مسعودی نے (التنبیہ والاسراف میں ) صراحت کی ہے ۔ ان حالات میں پیشبندی کے لئے ضرورت تھی کہ مدینہ میں ایک جسری اور قابل اعتماد فوجی افسر موجود رہے

